ہوگا۔ چنانچہ دس دینار سے ان کی بولی شروع ہوئی اور ایک کتے کے بدلے میں یہ فروخت کیے گئے۔ ایسی ظالمانہ اہانت کی مثال اس سے پہلے نہیں گزری تھی جو قیدی فروخت ہونے سے بچ گئے وہ قید خانہ میں ڈال دیئے گئے۔

اس طرح اس نے مخالفین کی طاقت کا قلع قمع تو کرلیا لیکن اس کی حکومت کی حدود قرطبہ اور ماردہ سے آگے نہ بڑھ سکیں۔ اب اہل اندلس خانہ جنگی کی ایسی تباہ کاریوں سے گھبرا اٹھے تھے۔ انہوں نے حکومت افریقہ کی طرف پھر رجوع کیا ان دنوں افریقہ کی ولایت پر حنظلہ بن صفوان کلبی مامور تھا اندلس کی صلح جو طبائع رکھنے والوں نے اس سے کسی ایسے شخص کو طلب کیا جو ملک میں ہردل عزیزی پیدا کر کے امن وامان قائم کر سکے۔ چنانچہ حنظلہ نے ابوالخطار حسام بن ضرار کلبی کو اندلس کا امیر مقرر کر کے بھیجا۔ وہ ماہ رجب 125ھ 743ء میں اندلس پہنچا۔ ثعلبہ کی حکومت کا دور تقریباً دس مہینے قائم رہا(1)۔



---

حوالہ جات وحواشی

(1) ابن اثیر ج 5 ص 194 '195 ابن القوطیہ ص 16,17۔ ابن خلدون ج 4 ص 119۔ مقری ج 2 ص 60 'مجموعہ اخبار ص 44 تا 46۔ ابن عذاری ص 70۔



# ابوالخطار حسام بن ضرار کلبی

125ھ 743ء۔ 128ھ 746ء۔

ابوالخطار طبعاً ہوشمند' صائب الرائے' مدبر' نیک سیرت اور جری وشجاع تھا۔ وہ دمشق کے ممتاز رؤساء میں سے تھا اور اپنے اخلاق وکردار کی بلندی کے سبب سے اس کو عام ہردل عزیزی حاصل تھی۔ اندلس کے عربوں نے اس کے ورود کو اپنے حق میں مبارک سمجھا اور بعض حالات ایسے پیش آگئے جن سے بربروں کے درمیان بھی اس کی وقعت قائم ہوگئی۔ جس وقت اس نے اندلس کی زمین پر قدم رکھا فریقین قرطبہ سے مغرب میں مصارہ کے میدان میں نبرد آزما تھے۔ اس نے میدان جنگ کے قریب پہنچ کر اپنا علم بلند کیا۔ فریقین نے اس نئے علم کو دیکھ کر اپنی تلواریں اپنی نیام میں کرلیں اور دونوں طرف کے سرداران قبائل اس کی پیشوائی کے لیے آگے بڑھے۔ اس نے قائدانہ انداز میں خطاب کر کے پوچھا:۔

''تم سنو گے؟......اطاعت کرو گے؟''

لوگوں نے آگے بڑھ کر اثبات میں جواب دیا تو اس نے اپنے تقرر کا فرمان پڑھ کر سنایا۔ بربر اور قدیم عرب باشندوں نے بلند آواز سے کہا۔

''ہم اطاعت کرتے ہیں لیکن ان نو وارد شامیوں کے لیے ہمارے پاس کوئی جگہ نہیں''۔

ابوالخطار نے تسلی آمیز لہجہ میں جواب دیا کہ:

''میں قرطبہ جاتا ہوں ذرا دم لیتا ہوں پھر جو کچھ کہو گے ویسا ہی ہوگا۔ بعض تدبیریں میرے ذہن میں ہیں انشاء اللہ اس میں سب کی بھلائی نظر آئے گی۔

## بربروں میں مقبولیت:

ابوالخطار کا استقبال کرنے والوں میں ثعلبہ ابن ابی سعید' قطن بن عبدالملک اور

امیہ بن عبدالملک وغیرہ سب عمائد تھے۔ ابوالخطار ان سب سے نرمی اور اخلاق سے پیش آیا اور سب لوگ قرطبہ میں صلح جوئی کے جذبات کے ساتھ داخل ہوئے اور اس کے آتے ہی اُندلس میں مستقبل کے متعلق خوش آئند توقعات کے ساتھ ایک نئی فضا پیدا ہوگئی۔

ابوالخطار کے سامنے قرطبہ پہنچ کر سب سے پہلے بربر قیدیوں کا معاملہ پیش ہوا۔ ثعلبہ ان کے قتل کا فیصلہ سنا چکا تھا۔ اب اس کی حکومت کا خاتمہ ہو چکا تھا۔ اس لیے اس نے ان سب کو ابوالخطار کے سامنے پیش کیا۔ اس نے ان کی سزائے قتل موقوف کر کے ان کو رہا کر دیا۔ اس طرح قرطبہ میں اس کا ورود ان قیدیوں کی زندگی کا سبب بن گیا اور بربری قبائل بھی احسان مندی و شکر گزاری کے جذبہ کے ساتھ اس کے گرد جمع ہو گئے۔

### عمائد کی جلاوطنی:

اس کے بعد اس نے اُندلس کے چند عمائد ثعلبہ بن سلامہ عجلی، وقاص بن عبدالعزیز اور دس دوسرے ممتاز شامی قائدین کو دارالامارت میں طلب کیا۔ وہ ان لوگوں کے ساتھ حسن اخلاق سے پیش آ چکا تھا اور لوگوں کو اس سے کسی قسم کی بدگمانی نہیں تھی اس لیے وہ بے عذر قصر امارت میں داخل ہوئے۔ اس نے لطف اور نرمی سے ان کے سامنے اُندلس کی سیاسی نزاکتوں کے مختلف پہلو رکھے۔ پھر ان سے صفائی سے کہا کہ امیر المومنین اور والی افریقہ حنظلہ بن صفوان کی رائے میں اُندلس میں امن و امان قائم رہنے کے لیے تمہارا یہاں سے ترک سکونت کر کے چلا جانا ضروری ہے۔ اس کے ساتھ یہ بھی اس نے کہا کہ حکومت افریقہ ان کی شجاعت و بسالت کی قدردان ہے۔ افریقہ میں بربر باغیوں کے مقابلہ میں امور قائدین کی خدمات کی ضرورت ہے۔ وہ افریقہ جائیں اور اپنے فوجی خدمات سے افریقہ کی حکومت کو تقویت پہنچائیں اس طرح اُندلس میں حالات ایسے پیدا ہو گئے کہ ان قائدین کے لیے جلاوطنی کے اس حکم کی تعمیل کرنے کے سوا کوئی چارہ باقی نہیں رہا۔ چنانچہ ان سب لوگوں نے اُندلس کی سرزمین کو ہمیشہ کے لیے خیر باد کہہ دیا۔ پھر اس نے عبدالملک کے دونوں لڑکوں امیہ اور قطن کو بلوایا انہیں نشیب و فراز سمجھا کر انہیں تنبیہ کی۔ ان کی گزشتہ خطاؤں کو معاف کیا اور پرامن شہری کی حیثیت سے انہیں اُندلس میں زندگی گزارنے کی اجازت عطا کی۔

ان معززین کی جلاوطنی سے دوسرے مفسد سرغناؤں کو سبق حاصل ہوا۔ آئندہ کی



ریشہ دوانیوں سے انہیں مایوسی ہوگئی اور انہوں نے خود سے اُندلس کی سرزمین کو خیر باد کہہ دینا مناسب سمجھا۔ حکومت افریقہ کے ایک معزز باغی عبدالرحمٰن بن حبیب نے اُندلس میں پناہ لے رکھی تھی۔ افریقہ کے مامور قائد حبیب بن ابی عبدہ اس کا لڑکا تھا جو کلثوم بن عیاض کے ہاتھوں مارا گیا تھا اور ابوالخطار کلثوم کے رفقاء میں سے تھا۔ اس نے عبدالرحمٰن بن حبیب نے ابتداء اُندلس میں مختلف قائل کو اس کے برخلاف برانگیختہ کرنا چاہا اور اس شورش سے فائدہ اٹھا کر اپنی حکومت قائم کرنے کی فکر کی تھی۔ لیکن ابوالخطار کے آ جانے اور یہاں کے حالات بدل جانے کے بعد اس کو بھی یہاں قیام کرنا دشوار معلوم ہوا۔ چنانچہ وہ چھپ کر اُندلس سے فرار ہو گیا۔ ٹیونس میں پناہ لی اور آگے چل کر افریقہ میں اس کے لیے مساعد حالات پیدا ہو گئے اور افریقہ کا امیر بنا لیکن بہر حال اس وقت اُندلس سے اس کے چلے جانے سے یہ ملک کسی نئی شرانگیزی سے محفوظ ہو گیا۔

### شامیوں کے مسئلہ کا حل:

ابوالخطار نے حالات پر اس قدر قابو پا لینے کے بعد ملک میں مستقل امن و امان قائم کرنے کے وسائل پر غور کرنے کے لیے معززین اُندلس کو جمع کیا۔ سب سے اہم مسئلہ نو وارد شامیوں کا تھا۔ اُندلس کے بربر اور قدیم عرب باشندے ان کے جلاوطن کیے جانے کے خواہاں تھے۔ شامی معززین کے جلاوطن ہو جانے کے بعد ان شامیوں کے دل بھی اچاٹ ہو گئے تھے اور ان کے لیے اُندلس میں کوئی کشش باقی نہیں رہی۔ لیکن ابوالخطار نے اُندلس سے ان بہادر شامیوں کو واپس کرنا مسلمانوں کے عام مصالح کے خلاف سمجھا کہ اس وقت اگر وہ لوگ حکومت کے خلاف ہو سکتے ہیں تو کسی وقت ان کی طاقت سے فائدہ بھی اٹھایا جا سکتا ہے۔ اس لیے وہ کسی ایسی راہ کی تلاش کر رہا تھا کہ حکومت کے سر سے ان کا خطرہ بھی دور ہو جائے اور اُندلس سے دفعتہً ان کے چلے جانے سے مسلمانوں کی طاقت میں نمایاں کمی بھی واقع نہ ہونے پائے۔ مجلس مشاورت میں گاتھ شہزادہ ارطباش بھی موجود تھا۔ اس نے کہا کہ انہیں قرطبہ پر مستولی رکھنے کے بجائے اُندلس کے مختلف ضلعوں میں آباد کر دیا جائے اور جہاں جہاں کی آب و ہوا ان کی طبیعتوں کے موافق ہو وہاں بھیج دیئے جائیں۔ اس طرح ان کے اجتماعی وجود سے اُندلس کی حکومت کو جو خطرہ لاحق رہتا ہے وہ دور ہو جاتا ہے اور اس جزیرہ میں مختلف مقاموں پر ان کے آباد ہو جانے سے مسلمانوں کی عسکری طاقت بھی یہاں

محفوظ رہتی ہے۔ حسن اتفاق کہ اسی قسم کی تجویز ابوالخطار کے ذہن میں بھی تھی جس کی طرف اس نے ورود اُندلس کے موقع پر اشارہ بھی کیا تھا۔ اس نے ارطباش کی اس تجویز کو بڑی خوشی سے قبول کیا اور انہیں اُندلس کے مختلف شہروں میں آباد کرنے کے منصوبے پر غور کرنے لگا۔

## شامیوں کی نو آبادیاں:

چنانچہ اسی تجویز اور منصوبے کے مطابق ذیل کی تقسیم سے مختلف شہروں کے شامی مختلف شہروں میں آباد کئے گئے اور انہی اپنے اپنے شہروں کے نام بھی اپنے شامی شہروں کے نام پر رکھنے کی اجازت دی گئی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اہل دمشق: | البیرہ میں۔ | اہل حمص: | اشبیلیہ میں۔ |
| اہل اردو: | الریہ میں۔ | اہل فلسطین: | شذونہ میں۔ |
| اہل قنسرین: | جیان میں۔ | اہل مصر: | باجہ وتدمیر وا کشبہ میں |

اسی مناسبت سے کبھی کبھی البیرہ کو دمشق، الریہ کو اردون، اجیان کو قنسرین، اشبیلیہ کو حمص، شذونہ کو فلسطین اور تدمیر کو مصر بھی کہنے لگے۔ یہ شامی ان شہروں میں خوب پھلے پھولے اور آئندہ چل کر اُندلس کے ممتاز باشندوں میں شمار کئے گئے [1]۔

ابوالخطار کی اس حکمت عملی، تدبیر اور دانائی سے تقریباً چار سال تک ملک میں کامل سکون اور امن وامان قائم رہا اور ملک کو معاشی، صنعتی وتجارتی ترقی کرنے کے مواقع حاصل ہوئے۔

## ابوالخطار کے چند سر برآوردہ مخالفین:

اس کے بعد ابوالخطار کے دور حکومت میں ایک نئے باب کا آغاز ہوا اور ملک کے چند ممتاز عمائد امن وسکون کی فضا برباد کرنے میں کامیاب ہوئے۔ اُندلس کی سرزمین قبائلی جنگ وجدل کی پھر آماج گاہ بن گئی اور آگے چل کر خود ابوالخطار کو بھی اسی بگڑے ہوئے مفسدانہ ماحول کا ایک رکن بن جانا پڑا۔ مختلف قبائل اور خانوادوں کے جو ممتاز عمائد ابوالخطار سے درپردہ اختلاف رکھتے تھے۔ ان میں صمیل بن حاتم، ابوالعطاء قیسی، امیہ بن عبدالملک اور ثوابہ بن سلمہ حدانی کے نام نمایاں طور پر لئے گئے ہیں۔

صمیل بن حاتم حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے قاتل شمر بن ذی الجوشن کا پوتا تھا۔ مختار کے ہاتھوں شمر کے قتل ہونے کے بعد اس کا لڑکا حاتم کوفہ سے ترک سکونت کر کے



الجزیرہ میں چلا آیا تھا۔ اس کا خاندان یہیں آباد تھا۔ جب قنسرین کے باشندے اُندلس میں آباد ہونے کے لیے آئے تو حاتم کا یہ لڑکا صمیل بھی ان کے ساتھ تھا اور جیان میں انہی کے ساتھ آباد ہوگیا تھا۔ صمیل میں قیادت کی فطری صلاحیتیں موجود تھیں۔ وہ سیر چشم، سخی، فیاض اور دل کا مضبوط تھا۔ بہت جلد لوگ اس کے گرد جمع ہوگئے رفتہ رفتہ اس کو سیادت وقیادت کا مرتبہ حاصل ہوگیا۔ خصوصاً قبیلہ قیس اس پر پروانہ وار نثار ہونے کے لیے تیار ہوگیا۔

ابوالخطار جماعتی حیثیت سے یمانی تھا۔ اس نے اُندلس میں شامیوں کے اقتدار کو جس خوبصورتی سے ختم کیا تھا، صمیل کے دل میں اس کا احساس موجود تھا اور اسی لیے درپردہ ابوالخطار سے اس کے تعلقات خوشگوار نہ تھے۔

قبیلہ قیس کے ایک دوسرے قائد ابوالخطار کی طرف سے تقریباً اسی قسم کے جذبات پائے جاتے تھے لیکن دوسری طرف صمیل کو قبیلہ قیس میں جو ہر دل عزیزی حاصل ہو رہی تھی اس سے بھی وہ خوش نہیں تھا۔ قبیلہ قیس کی سرداری کو وہ اپنا حق تصور کرتا تھا۔

عبدالملک کے دونوں لڑکوں امیہ اور قطن کے اختلاف کا سبب بہ ظاہر اس کے سوا کوئی دوسرا نہ تھا کہ ان لوگوں نے ابوالخطار کے ورود سے پہلے جو اقتدار حاصل کر لیا تھا وہ اب باقی نہیں رہا تھا۔ اب انہیں ایک اطاعت گزار شہری کی حیثیت سے زندگی بسر کرنے پر مجبور کر دیا گیا تھا۔

ثوابہ بن سلمہ حدانی کیلیے ابوالخطار سے وہ شکایت صرف یہ تھی کہ وہ اپنی جماعت کا سردار تھا۔ ابوالخطار نے اسکے شخصی اعزاز کا لحاظ کر کے اسکو اشبیلیہ کا والی بنایا تھا لیکن وہ اس منصب کے فرائض صحیح طور پر انجام نہ دے سکا۔ اور ابوالخطار نے اسکو معزول کر دیا۔

اس زمانہ میں اُندلس کے سیاسی ماحول کا یہی پس منظر تھا کہ صمیل اور ابوالخطار کے درمیان ایک معمولی واقعہ پیش آیا اور صمیل نے اس کو اتنا آگے بڑھایا کہ اسی بنیاد پر ابوالخطار کے خلاف ایک بڑا طوفان اٹھ کھڑا ہوگیا اور حوادث کے ایسے جھونکے چلے کہ اس میں اُندلس کا امن وامان نئے سرے سے برباد ہوگیا۔

## ابوالخطار اور صمیل میں اختلاف:

ابوالخطار نے ابتداء اپنے طرز حکومت میں جس طرح غیر جانب دارانہ روش

کو برقرار رکھا تھا آخر تک اس کو نباہ نہ سکا۔ ایک کنانی اور غسانی میں کسی بات پر جھگڑا ہو گیا۔ کنانی نے امیر کی عدالت میں نالش دائر کی۔ ابوالخطار نے غسانی کے یمانیوں میں سے ہونے کی وجہ سے اپنے فیصلہ میں پاسداری کی اور کنانی نے اس ناانصافی کی شکایت صمیل ابن حاتم سے کی۔ اس نے اس معاملہ کو اپنے ہاتھ میں لے لیا۔ ابوالخطار کی توجہ مبذول کرنے کے لیے قصر امارت میں آیا۔ لیکن معاملہ کو یکسو کرنے کے لیے نرمی سے گفتگو کرنے کے بجائے آتے ہی تیز و تند لہجہ میں ترش روئی سے گفتگو شروع کی۔ ابوالخطار سے بھی ضبط نہ ہو سکا اور اس نے اس سے بھی زیادہ سخت لہجہ میں جواب دیا۔ جب بات زیادہ بڑھی تو دھکے دے کر اپنے کمرہ سے باہر نکلوا دیا اور زبردستی نکالے جانے میں اس کا عمامہ ٹیڑھا ہو گیا۔ دروازہ پر حاجب نے کہا ''شیخ تمہارا عمامہ کج ہے اس کو ٹھیک کر لو''۔ صمیل نے معنی خیز لہجہ میں جواب دیا کہ ''اگر ہماری قوم میں زندگی ہوگی تو وہ اس ٹیڑھے عمامہ کو سیدھا کر لے گی'' یہ گویا سردار بنی قیس کی طرف سے ابوالخطار کے نام اعلان جنگ تھا۔

## ابوالخطار کے خلاف صمیل کی تیاری:

صمیل اسی ٹیڑھے عمامہ کے ساتھ اپنے قبیلہ میں پہنچا قبائل مضر اس کے گرداگرد جمع ہو گئے۔ صمیل نے عام مجمع میں پورا واقعہ سنایا لوگوں نے اس کی اطاعت قبول کرنے کا یقین دلایا۔ اس نے مشتعل مجمع سے مخاطب ہو کر کہا کہ ''ہم ابوالخطار کو اُندلس سے نکال دینا چاہتے ہیں''۔ لوگوں نے جواب دیا کہ تمہارے نقش قدم پر چلنے کو تیار ہیں۔ اس کے بعد صمیل نے کہا ''اب میں قرطبہ کو خیر باد کہتا ہوں میں اپنے اس ارادہ میں اس وقت تک کامیاب نہیں ہو سکتا جب تک کہ یہاں سے باہر نہ چلا جاؤں''۔ صمیل نے کہا کہ وہ جماعتی حیثیت سے کمزور ہے اگر بعض تدبیروں سے یمانیہ میں سے بنو لخم و بنو جذام کو ہم نوا کر لیا جائے تو مناسب ہے۔ لوگوں نے اس رائے کو پسند کیا۔ پھر ابوالعطاء قیسی کی شرکت کا معاملہ زیر بحث آیا بعض لوگوں نے اس کو اس تحریک سے علیحدہ رکھنے کی رائے دی۔ لیکن ایک نوجوان ابن طفیل نے اس کی مخالفت کی کہ اگر وہ شریک نہیں کیا گیا تو اس کی حمیت کو ٹھیس لگے گی اور شاید وہ کسی اور راہ پر لگ جائے۔ صمیل نے کہا ابن طفیل ٹھیک کہتا ہے۔ مجلس شوریٰ نے بھی اس رائے کو پسند کیا اور اس کے بعد وہ ارباب مجلس کی رائے سے اسی دن راتوں



رات استجہ پہنچا۔ سربلند حریف نے ابوالعطاء کے در پر دستک دی۔ اس نے باہر نکل کر بڑی گرم جوشی سے اس کا استقبال کیا۔ صمیل نے پوری داستان سنائی۔ ابوالعطاء خاموشی سے اٹھ کر اندر آ گیا اور ہتھیاروں سے مسلح گھوڑے پر سوار واپس آیا اور صمیل سے کہا اٹھو لے چلو جدھر لے چلنا ہے میں تمہارا تابع فرمان ہوں۔ پھر اپنی جماعت کو آواز دی۔ اس کی پوری قوم اسلحہ سے آراستہ بارہ نکل پڑی۔ صمیل لشکر کو لے کر مورور روانہ ہو گیا۔

مورور میں ثوابہ بن سلمہ حدانی مقیم تھا۔ وہ کسی ایسے موقع کا پہلے سے منتظر بیٹھا تھا صمیل ابوالخطار سے اس کی ناراضی کی وجہ سے آشنا تھا۔ صمیل نے اس کو اُندلس کی مسند امارت پر بٹھانے کا وعدہ کیا۔ صمیل کے اس فیصلہ میں اس کی ہوش مندی کی دلیل پنہاں تھی۔ ایک طرف اس نے ثوابہ کی مرضی پوری کی۔ دوسری طرف اگر وہ بانی تحریک ہو کر خود امیدوار ہوتا تو شاید ابوالعطاء کے دل میں چھپی ہوئی جو خلش تھی، وہ بھی ظاہر ہو جاتی اور اختلاف کا دروازہ کھل جاتا۔

اس کے بعد صمیل اپنی قوم میں آیا اور اپنی جماعت کو سمجھایا کہ:-

''ہم اس وقت قضاعیہ و یمانیہ کے مسئلہ کو پیش کرنا نہیں چاہتے۔ ہم لخم و جذام وغیرہ سب ہی کو بلائیں گے اور ان ہی میں سے کسی کو آگے بڑھا کر امیر بنائیں گے۔ نام اس کا ہوگا اور حکمرانی ہماری ہوگی۔''

چنانچہ ثوابہ بن سلمہ جذامی کے امیر نامزد ہونے کا اعلان ہوتے ہی قبائل لخم و جذام بھی اس علم کے نیچے جمع ہو گئے۔

## ابوالخطار کی فوج کشی صمیل کے خلاف:

صمیل ان گہری سازشوں سے کام لے کر آگے بڑھا۔ ابوالخطار کو ان واقعات کی اطلاع ملی۔ وہ قرطبہ میں کسی کو اپنا قائم مقام بنا کر اس جمع ہونے والے لشکر کو منتشر کرنے کے لیے قرطبہ سے فوراً روانہ ہو گیا۔

## ابوالخطار کا زوال:

قرطبہ کے خالی ہوتے ہی یہاں امیہ بن عبدالملک کو جرأت ہوئی۔ اس نے اپنے ہم نواؤں کی جماعت کے ساتھ خروج کیا اور قائم مقام والی کو بے دست و پا کر کے

دارالامارات کولوٹ لیا۔

ادھر صمیل کے متحدہ لشکر اور ابوالخطار کی فوج میں دریائے شذونہ کے کنارے مقابلہ ہوا۔ صمیل کا پلہ بھاری ہوا۔ قبائل لخم وجذام کے نکل جانے کی وجہ سے ابوالخطار کی فوج میں بھی بد دلی پیدا ہوگئی تھی۔ صرف بنوکلب آخر وقت تک میدان میں جوش وخروش سے ثابت قدم رہے۔ مگر حریف کا پلہ اتنا بھاری تھا کہ ابوالخطار کی فوج کے بہت سے سپاہی کام آئے۔ ابوالخطار نے میدان ہاتھ سے جاتے جاتے دیکھ کر راہ فرار اختیار کی مگر دشمنوں نے بھاگنے کا موقع نہیں دیا۔ وہ مع اپنے تین اعزہ کے گرفتار کرلیا گیا۔ لوگوں نے اس کو قتل کرنا چاہا۔ مگر پھر اس ارادہ سے باز رہے اور قرطبہ کے قید خانہ میں اس کو مع اس کے اعزہ کے بند کر دیا گیا۔

اس کے بعد صمیل اور ثوابہ لشکر لے کر قرطبہ پہنچے۔ دارالامارت پر قبضہ کیا اور معاہدہ کے مطابق ثوابہ کے امیر اندلس ہونے کا اعلان کر دیا گیا۔

ابوالخطار چار سال چند مہینے حکمران رہا۔ ماہ رجب 128ھ 745ء میں اس کی حکومت کو زوال آیا2۔



## حوالہ جات وحواشی

(1) افتتاح الاندلس' ابن اثیر ج 5 ص 226,225,204۔ ابن خلدون' مقری ابن عذاری ترجمہ اردو ص 73' مجموعہ اخبار اندلس ص 46-45 وغیرہ۔

(2) ابن اثیر ج 5 ص 258۔ ابن خلدون ج 4 ص 120۔ ابن عذاری ترجمہ اردو ص' مقری ج 1 ص۔ افتتاح الاندلس ومجموعہ اخبار اندلس ص 57-56۔



# ثوابہ بن سلمہ حذانی

## 128ھ 746ء ۔ 129ھ 747ء

ثوابہ بن سلمہ حذانی اگرچہ بزور شمشیر امارت کے منصب پر بٹھایا گیا اس لیے بقول ابن عذاری اس کی امارت میں نہ بنوامیہ کی اطاعت کی شرط تھیں نہ بنوعباس کی' لیکن یہ صورت حال زیادہ دنوں تک قائم نہیں رہی۔ افریقہ کی امارت پر عبدالرحمٰن بن حبیب کو غلبہ حاصل ہوگیا تھا۔ اس نے اس کی امارت کی توثیق کا فرمان بھی بھیج دیا تھا اس لیے یک گونہ اس کی امارت کا جواز پیدا ہوگیا تھا۔

### ابوالخطار کی رہائی:

لیکن بنوکلب نے اس کی اطاعت قبول نہیں کی انہوں نے علاقہ پرتگال کے شہر باجہ میں اپنی قوت فراہم کی تھی۔ بنوقضاعہ بھی ان کے ساتھ تھے۔ چند دنوں کے بعد بنوقضاعہ میں سے کچھ لوگ اٹھے اور عبدالرحمٰن بن حسان کلبی کی سرکردگی میں دوسو چالیس سواروں اور پیدل سپاہیوں کے ساتھ رات کے پچھلے پہر میں قید خانہ پر حملہ آور ہوئے اور پہرہ داروں پر غلبہ حاصل کر کے ابوالخطار کو راتوں رات قید خانہ سے نکال کر فرار ہوگئے۔

### جنگ کی تیاریاں:

ابوالخطار کے آزاد ہوتے ہی یمانیہ گروہ در گروہ لڑائی کے لیے تیار ہوگئے اور یمانی لشکر قرطبہ کی سمت چل کھڑا ہوا ادھر صمیل اور ثوابہ اپنی فوج کے ساتھ مقابلہ کے لیے نکلے۔ صمیل نے اس موقع پر بھی اپنی کامیاب حکمت عملی سے کام لیا۔ جب رات آئی تو قرطبی لشکر میں سے ایک معدی نکل کر یمانی لشکر کے پاس آیا اور اس نے بآواز بلند پکار کر کہا۔

''یا معشر یمانیہ! لڑائی کی تیاریاں کس لیے ہیں؟ کیا ابوالخطار کی حمایت کے لیے تم ہم سے جنگ کرو گے؟ کیا ہم نے اس پر قابو نہیں پایا؟ اگر چاہتے تو

کیا اس کو قتل نہیں کر سکتے تھے۔ ہم نے اس پر احسان کیا۔ اس کی خطاؤں کو معاف کیا۔ اس کی جاں بخشی کی۔ پھر ہم نے تمہیں میں سے ایک شخص کو اپنا امیر بنایا۔ امیر ثوابہ بھی تو یمانی ہے۔ اگر ہمارے قبیلہ مضر میں سے کوئی امیر بنایا جاتا تو تم لڑائی میں حق بجانب ہو سکتے تھے اور تمہارا عذر معقول سمجھا جاسکتا تھا۔ یہ نہ سمجھو کہ ہم کسی خوف کی بنا پر تم سے یہ باتیں کہہ رہے ہیں۔ واللہ ہمیں تمہارا کوئی خوف نہیں۔ ہم صرف ناحق خوں ریزی کو روکنا چاہتے ہیں کہ ملک میں امن و عافیت قائم رہے۔''

صمیل کی یہ حکمت عملی کارگر ثابت ہوئی۔ اس تقریر کو سنتے ہی ابوالخطار کی فوج کے جذبات کا رخ پلٹ گیا۔ وہ پکار اٹھے ''واللہ یہ سچی بات کہہ رہا ہے۔ امیر تو ہماری ہی جماعت میں ہے پھر ہم اپنی جماعت ہی کے امیر سے کیوں لڑائی مول لیں''۔

### عسکر العافیہ:

اس کے بعد فوج میں انتشار پیدا ہو گیا۔ لوگوں نے خیمے ڈنڈے اکھاڑ کر کوچ کا سامان کیا۔ ابوالخطار یہ رنگ دیکھ کر جنگ کے میدان سے بھاگ گیا اور صبح کی روشنی کے آنے سے پہلے پہلے میدان خالی ہو گیا۔ ابوالخطار کے لشکری ''امن و عافیت'' کے نام پر منتشر ہوئے تھے' اس لیے لوگوں نے اس لشکر کا نام ''عسکر العافیہ'' رکھا۔ اس کے بعد ابوالخطار باجہ میں پناہ گزیں ہو گیا۔

### ثوابہ کی وفات:

ثوابہ ایک سال تک ملک پر حکمرانی کرتا رہا۔ ماہ شعبان 129ھ 747ء میں اس کی وفات سے اُندلس کی امارت کا منصب پھر خالی ہو گیا اور صمیل کو کسی نئے امیر کو منتخب کرنے کی فکر دامن گیر ہوئی۔

### جانشینی کا مسئلہ:

لیکن یہ ایسا مسئلہ نہ تھا کہ صمیل دوبارہ آسانی سے اس پر قابو پا لیتا۔ ثوابہ کا لڑکا عمرو اپنے باپ کی جانشینی کا امیدوار بنا۔ اس طرح ثوابہ بن عمرو اور یحییٰ بن حریث جذامی نے اپنے اپنے کو اس منصب کے لیے پیش کیا۔ پھر ایک جماعت نے ابوالخطاء کو واپس لانے کی



تحریک نئے سرے سے کی۔ صمیل کے لیے بڑی دشواری یہ تھی کہ مضریوں کو قرطبہ میں غلبہ حاصل نہیں تھا۔ وہ ان امیدواروں میں سے کسی کا ہم نوا نہ تھا اور نہ بزور کسی کو امارت کے منصب پر بٹھانا چاہتا تھا۔ اس لیے چند دن لیت و لعل میں گزر گئے۔ لوگوں نے ایک متدین عالم عبدالرحمٰن بن کثیر کو احکام و قضایا کے لیے عارضی طور پر متولی بنالیا اور چار مہینے کی مدت اسی طرح گزر گئی۔

بالآخر صمیل نے یہ مشکل حل کی۔ اس کی نظر انتخاب سرحدی حکومت ناربون کے سابق والی اور مشہور قائد یوسف بن عبدالرحمٰن الفہری کی طرف اٹھی۔ وہ اپنے وطن البیرہ میں خانہ نشینی کی زندگی گزار رہا تھا۔ قرطبہ کے معززین کا ایک وفد اس کی خدمت میں حاضر ہوا۔

### امیر کا انتخاب:

یوسف نے ابتداء اس ذمہ داری کو قبول کرنے سے انکار کیا لیکن ارکان وفد نے اصرار سے بتایا کہ اسکی امارت پر عام اتفاق ہو چکا ہے۔ اگر وہ اس ذمہ داری کو قبول نہیں کرتا تو ملک خانہ جنگی کی خوں ریزی میں مبتلا ہو جائے گا اور اس سلسلہ میں جتنا خون بہے گا' اس کی ذمہ داری اس کے سر عائد ہوگی۔ بالآخر یوسف نے اس منصب کی ذمہ داری کے قبول کرنے پر آمادگی ظاہر کی اور قرطبہ آ کر عنان حکومت سنبھال لی۔



# یوسف بن عبدالرحمٰن

## 129ھ 747ء۔139ھ 756ء

یوسف' بن عبدالرحمٰن الفہری افریقہ واُندلس کے ایک معزز خاندان کا چشم وچراغ تھا۔ اس کے جد حضرت عقبہ بن نافع افریقہ کے فاتح اور قیروان کے بانی تھے۔ یوسف افریقہ میں پیدا ہوا۔ اس کے والد عبدالرحمٰن اپنے والد حبیب بن ابی عبیدہ بن عقبہ فہری کے ساتھ اُندلس آئے تھے پھر افریقہ واپس چلے گئے تھے۔ یوسف اپنے والد سے ناراض ہوکر اُندلس چلا آیا اور یہیں توطن پذیر ہوگیا۔ اس کا خاندان افریقہ واُندلس میں بڑی عزت کی نگاہ سے دیکھا جاتا تھا۔ یوسف اُندلس آنے کے بعد ریشلونہ اور اربونہ کی ولایت پر مامور رہا۔ خصوصاً اربونہ (ناربون) میں جیسا کہ اوپر گزرا' اس نے نمایاں خدمات انجام دی تھیں۔

### نظم ونسق:

اس نے ستاون سال کی عمر میں ماہ صفر 129ھ 746ء میں اُندلس کی عنان امارت اپنے ہاتھ میں لی۔ چند ہی دنوں میں عبدالرحمٰن بن حبیب والی افریقہ کی طرف سے' جس کا یہ جگر گوشہ تھا' اس کی ولایت کی تصدیق کی اطلاع بھی آ گئی۔ اس کو حکمرانی کا پورا تجربہ حاصل تھا۔ اس نے یحییٰ بن حریث کو جو امارت کا دعوی دار تھا' صوبہ ریہ کی ولایت سپرد کرنی چاہی' وہ اس پر راضی ہوگیا۔ اس علاقہ میں اس کے ہم وطن اہل اردن آباد تھے۔ چنانچہ وہ مطمئن ہوکر صوبہ ریہ کی حکومت سنبھالنے کے لیے چلا گیا۔ لیکن وہ حسن انتظام سے اس منصب کی ذمہ داریاں سنبھال نہ سکا۔ اس لیے یوسف نے مجبوراً اس کو اس عہدہ سے معزول کردیا۔ اتفاق کی بات اس کی معزولی کا معمولی واقعہ اُندلس کے امن وامان کے خرمن کو برباد کرنے کے لیے ایک چنگاری بن گیا اور اس کے بعد ایسی طوفان خیز خانہ جنگی برپا ہوئی کہ اس کے مقابل میں اُندلس کی پچھلی ساری خانہ جنگیاں ہیچ ہوگئیں۔



### قبائلی جنگ کی تیاریاں:

یحییٰ بن حریث کی فتنہ سامانی کے ساتھ ہی ابوالخطار بھی پھر میدان میں نکل آیا اور ان دونوں نے باہم ساز باز کرنی چاہی۔ مگر یحییٰ بن حریث قضاعی تھا اور بوالخطار کلبی ابتداء دونوں اپنے اپنے لیے ولایت کے خواہش مند تھے۔ اُندلس میں بنو قضاعہ تعداد میں زیادہ تھے۔ اس لیے ابن حریث اپنے استحقاق کو مقدم سمجھتا تھا۔ لیکن بنو قضاعہ کے دوسرے قائدین نے اس اختلاف کو دور کرنے کے لیے اس تحریک کو یمانی تحریک کے نام سے شروع کرنا چاہا کہ سب مل کر جو فیصلہ کردیں اس کی پیروی کی جائے۔ ابن حریث نے اس تجویز کو قبول کیا۔ چنانچہ یمانیہ میں حمیر' کندہ اور مذجح اور قضاعہ قبائل جمع ہوئے اور سب نے یحییٰ بن حریث کی امارت پر اتفاق کیا۔ ادھر یوسف اور صمیل نے مضر اور ربیعہ کو اکٹھا کیا۔ چنانچہ فوجی اجتماع کے لئے یہ دونوں علم علیحدہ علیحدہ بلند کردیئے گئے۔ اس وقت اُندلس کا یہ عالم تھا کہ قرطبہ اور دوسرے شہروں کے شہری اپنے اپنے قبیلہ کے گرد جمع ہونے کے لیے اپنے شہروں سے رخصت ہونے لگے اور ایک ہی شہر کے یمانی اور مضری جب اپنے اپنے علم کے نیچے جانے کے لیے روانہ ہوتے تو ایک دوسرے کو الوداع کہتے۔ اُندلس کے اس سماں سے عرب جاہلیت کی یاد تازہ ہوگئی۔

### یک سالہ معاہدہ:

ان فوجی تیاریوں کے ساتھ دونوں جماعتوں کے چند سر برآوردہ اکابر نے صلح کی تحریک شروع کی کہ قبائلی جنگ کی نوبت نہ آئے اور دونوں کا کسی امیر پر اتفاق ہوجائے۔ ابتداء یہ کوشش بارآور ہوئی اور فریقین نے ایک معاہدہ کی رو سے اُندلس کی امارت کو ایک سال کے لیے مضر ویمانیہ میں تقسیم کرلیا۔ اس سمجھوتہ کے مطابق پہلے سال کے لیے یوسف بن عبدالرحمٰن اُندلس کا متفقہ امیر منتخب ہوا اور اُندلس میں یہ پورا سال خیروعافیت سے گزر گیا۔

### یوسف کی علیحدگی:

اس معاہدہ کے مطابق ایک سال کے خاتمہ پر یمانی امیر کو زمام حکومت لینی چاہیے تھی۔ چنانچہ 130ھ 747ء میں یمانیوں نے اپنے امیر کے تقرر کا مطالبہ کیا۔ لیکن صمیل جوش وخروش کو ٹھنڈا پاکر اس معاہدہ سے منحرف ہوگیا اور اُندلس میں پھر ایک مرتبہ

السلاح السلاح کی آواز بلند ہوئی۔ معاہدہ سے یہ انحراف یوسف کے منشاء کے خلاف تھا۔ اس لیے وہ اس کے خلاف احتجاج میں حکومت سے خود کنارہ کش ہو کر اپنے وطن البیرہ چلا گیا۔ صمیل نے اس کی کنارہ کشی کی پرواہ نہ کی اور جنگی تیاریوں میں بدستور مشغول رہا۔

## یمانیہ ومضریہ کی عبرت انگیز خانہ جنگی:

اس کے بعد دونوں طرف کی ٹڈی دل فوجیں ہتھیاروں کی جھنکار کے ساتھ آگے بڑھیں۔ یمانی' ابوالخطار وابن حریث کی قیادت میں باجہ سے چل کر شقندہ پہنچے تھے۔ ادھر صمیل نے بھی عجلت کی اور اپنا لشکر لے کر دریا عبور کر کے اس پار پہنچ گیا۔ پھر یوسف بھی پورے قبیلہ کو میدان میں دیکھ کر البیرہ میں نہ بیٹھ سکا اور میدان میں آ گیا۔

صبح کی نماز کے بعد ایسی خوں ریز جنگ شروع ہوئی کہ مؤرخین کے بقول ایسی لڑائی اُندلس میں اس سے پہلے کبھی نہیں ہوئی تھی۔ لڑائی ایک ہفتہ تک جاری رہی۔ پہلے سواروں کی جنگ ہوئی یہاں تک کہ گھوڑے بے کار ہو گئے۔ پھر نیزوں کی باری آئی۔ نیزے بھی ایک ایک کر کے ٹوٹ ٹوٹ گئے۔ پھر تلواریں بے نیام ہوئیں اور وہ بھی ٹکڑے ٹکڑے ہو کر ہاتھوں سے چھوٹ گئیں۔ جب لڑنے والوں کے ہاتھ ہتھیاروں سے خالی ہو گئے تو گھونسے اور مکے چلنے لگے اور ایک دوسرے پر خاک اٹھا اٹھا کر ڈالنے لگے یہ ایسی لڑائی تھی کہ اس کی مثال اس سے پہلے نہیں گزری تھی۔ بلکہ کہا جاتا ہے کہ اسلام کی زندگی میں یہ پہلی لڑائی تھی جو قبیلہ کے نام پر اسی طرح لڑی گئی جیسی عرب جاہلیت میں لڑی جاتی تھی۔

لڑائی اس منزل تک پہنچی تھی کہ صمیل نے یوسف کو مشورہ دیا کہ قرطبہ کے بازار والوں کو میدان میں لایا جائے کہ وہ تازہ دم ہوں گے اور اس وقت ہمارے بہترین سپاہی ثابت ہوں گے۔ چنانچہ یوسف نے اپنے مولیٰ خلد بن یزید کو بازار والوں کے پاس بھیجا' وہ چار سو آدمیوں کو جمع کر کے لایا ان میں سے ایک کو جو چیز بھی ملی وہ ہاتھ میں لے کر نکل آیا۔ کسی کے ہاتھ میں پتھر' کسی کے لکڑی اور کسی کے تلوار تھی۔ ان میں قرطبہ کے قصاب بھی تھے اور ان کے چھرے ان کے ہاتھوں میں تھے اور ان ہی اناڑیوں کے ہاتھوں اس میدان کا فیصلہ ہو گیا۔ یمانیوں کے ہتھیار بے کار ہو چکے تھے اور وہ دشمنوں کی کسی نئی کمک کے آنے سے غافل تھے۔ چنانچہ ان تازہ دم شہریوں کے ہاتھوں یمانیوں نے شکست کھائی۔ ابوالخطار



اور ابن حریث میدان جنگ سے بھاگ کر ایک پن چکی کے پیچھے چھپ گئے۔ اتفاق سے یہ پن چکی صمیل ہی کی تھی۔ ابوالخطار گرفتار کر لیا گیا۔ اس وقت اس نے کہا کہ پھر ابن السوداء یعنی ابن حریث کو کیوں چھوڑتے ہو۔ وہ بھی یہیں چھپا ہوا ہے۔ چنانچہ وہ بھی پکڑ لیا گیا۔ ابن حریث کہا کرتا تھا' کہ اگر اہل شام کا خون ایک پیالہ میں جمع کر کے مجھے دیا جائے تو میں اس کو پیوں۔ ابوالخطار نے طنز سے پوچھا۔ ''اے ابن سوداء کیا تیرے پیالہ میں کچھ خون باقی رہ گیا ہے جس کو تو نہ پی سکا ہے اس کے بعد ان دونوں کو قتل کر دیا گیا۔

ابوالخطاء کی موت سے یمانیہ ومضریہ کی جنگ کا خاتمہ ہو گیا۔ یمانی قیدیوں کو قرطبہ کے ایک کلیسا میں قید کیا گیا۔ پھر صمیل نے ان کو بڑی بے رحمی سے کوڑوں سے پٹوانا شروع کیا۔ ستر آدمیوں کو کوڑے لگ چکے تھے کہ یوسف کی غیرت اور رحم دلی جوش میں آئی اور پر زور مداخلت اور سفارش سے ان کی سزائیں موقوف کرائیں۔

## یوسف کا دوبارہ امارت پر آنا:

صمیل لڑائی سے فرصت پا کر البیرہ پہنچا۔ اور یوسف بن عبدالرحمٰن کو راضی کر کے دوبارہ قرطبہ لایا۔ اب اُندلس میں دراصل صمیل کا طوطی بول رہا تھا۔ یوسف کی ہر دل عزیزی اس کے کنارہ کشی اختیار کر لینے کی وجہ سے ضائع ہو گئی تھی لیکن صمیل قبائلی مصالح کے لحاظ سے اپنی حکومت کے اعلان کی جرأت نہ کر سکتا تھا۔ تاہم ابن اثیر کے بقول امارت یوسف کی تھی اور حکم صمیل کا۔

## یمانیوں کا آخری استیصال:

لیکن یہ صورت حال زیادہ دنوں تک قائم نہ رہ سکی' رفتہ رفتہ یوسف کے دل میں حکومت کے اقتدار اعلیٰ کو ہاتھ میں لینے کا خیال پیدا ہوا اور اس کے لیے وہ کسی مناسب موقع کا منتظر رہا۔ اب اُندلس میں اگرچہ یمانی ومضری لڑائی ختم ہو چکی تھی' مگر کبھی کبھی اب بھی اس کی آواز بازگشت مختلف صوبوں سے سنائی دیتی تھی۔ ابن علقمہ لخمی ناربون کا والی تھا۔ اس نے یمانیوں کی حمایت میں یوسف کی اطاعت قبول کرنے سے انکار کیا۔ یوسف نے مہم بھیجا۔ ابن علقمہ مارا گیا اور اس کا سر یوسف کے پاس قرطبہ لایا گیا۔ اسی طرح عروہ بن ولید نے باجہ میں عیسائیوں کی مدد سے بغاوت کی اور اشبیلیہ پر قبضہ کر لیا۔ یوسف نے عامر بن عمرو کو لشکر کے ساتھ بھیجا۔ وہ ناکام رہا تو یوسف خود فوج لے کر گیا اور کامیابی حاصل کر کے عروہ

بن ولید کا سر قلم کیا۔ پھر عامر عبدری نے جزیرہ خضراء پر چڑھائی کی مگر طالب امان ہو کر اطاعت قبول کر لی اور قرطبہ چلا آیا۔ اسی طرح عمر بن یزید ازرق نے اشبیلیہ میں سر اٹھایا اور پاداش میں قتل کیا گیا۔

## صمیل کا ولایت سرقسطہ پر تقرر:

اسی سلسلہ میں سرقسطہ میں یمانیوں کے اجتماع کی خبر ملی۔ یمانیوں کی سرکوبی کے لیے صمیل سے بہتر کوئی دوسری شخصیت نہ تھی۔ یوسف نے اس موقع کو غنیمت سمجھا اور صمیل کو سرقسطہ کی ولایت پر جانے کا مشورہ دیا۔ صمیل کو اصل حقیقت کا اندازہ ہو چکا تھا اس نے مخالفت مناسب نہ سمجھی اور خوشی سے سرقسطہ چلا آیا۔ صمیل کے موالی' غلام اور دو سو قیشی اس کے ساتھ تھے۔ یمانی صمیل سے آرزدہ تھے لیکن اس کی بے پناہ سختیوں سے مرعوب ہو چکے تھے اس لیے خاموشی سے اس کی اطاعت قبول کر لی۔

## قحط و خشک سالی اور صمیل کی کامیابی:

اس اثناء میں 132ھ 749ء میں اُندلس پر شدید قحط اور خشک سالی کی بلا نازل ہوئی۔ خصوصاً بالائی اُندلس میں قحط کی شدت زیادہ تھی۔ لوگ دور دور کے شہروں سے وسط اُندلس میں چلے آئے' اور یہاں بھی پناہ نہ ملی تو طنجہ' اصیلا اور ریف وغیرہ میں جا کر پناہ لی۔ صمیل کا صوبہ سرقسطہ قحط کی زد میں خاص طور پر تھا۔ اس نے اس موقع پر دوست دشمن کی تمیز کے بغیر سب کی مدد کی' اور اپنے خزانہ اور اجناس کے ذخیرہ کا منہ کھول دیا۔ اب وہی صمیل جو یمانیوں کا جانی دشمن سمجھا جاتا تھا ان کا بہترین دوست' مونس اور غم خوار نکلا۔ اس طرح صمیل نے اس پورے علاقہ کو اپنا مطیع و فرمانبردار بنالیا۔

## جلیقیہ کی عیسائی سلطنت کی توسیع:

جس زمانہ میں اُندلس میں مسلمانوں کی قبائلی لڑائی جاری تھی' جلیقیہ کے عیسائیوں کو منظم حملے کرنے کا موقع ملا۔ وہ آس پاس کے اسلامی شہروں پر ٹوٹ پڑے۔ اور الفانسو کی قیادت میں جلیقیہ سے مشرق و جنوب میں بڑھتے گئے یہاں تک کہ ایک وسیع علاقہ ان کے زیر نگین ہو گیا جس میں لیون' سمورہ' ظلمنکہ' استورقہ اور قشتالیہ داخل تھے ان شہروں کے مسلمانوں نے اپنے انتشار کے باوجود مقابلہ کیا۔ لیکن کامیاب نہ ہو سکے۔ بہت



سے مسلمان ان شہروں سے ہجرت کر کے چلے آئے اور بہت سے مذبذب نومسلموں نے دوبارہ عیسائیت قبول کر لی۔ عیسائیوں کی پیش قدمی جاری تھی کہ ملک پر ہولناک قحط کی وبا نازل ہوئی۔ عیسائی اور مسلمان دونوں اس مصیبت میں گرفتار ہوئے اور لوگ آپ سے آپ اس لڑائی سے کنارہ کش ہو گئے۔ اسی سلسلہ میں فرانس کا پورا علاقہ بھی ہاتھ سے نکل گیا۔ صرف ناربون کے مسلمانوں کی وجہ سے اس شہر میں ان کی حکومت قائم رہی۔ اس طرح الفانسو ان مہموں میں تقریباً چوتھائی اُندلس پر قابض ہو چکا تھا۔ اس نے مسلمانوں کو غلام بنانے کی طرح ڈالی اور مسلمان عورتیں اس کے محل میں داخل کی گئیں۔ یہ محض مسلمانوں کی باہمی خانہ جنگیوں کا نتیجہ تھا۔ اس نے 140ھ 757ء میں وفات پائی اس کے بعد اس کا لڑکا اس کا جانشین مقرر ہوا۔ اسی زمانہ میں اُندلس میں اموی شہزادہ عبدالرحمٰن داخل ہوا اور الداخل کا لقب پا کر اُندلس میں ایک نئی اموی سلطنت کی داغ بیل ڈالی۔

## اُندلس میں چندروزہ عباسی علم:

جب مشرق میں اموی سلطنت کے زوال کے بعد عباسی خلافت کا پرچم لہرایا تو بغاوت کی لہریں افریقہ اور وہاں سے اُندلس میں بھی پہنچیں۔ یوسف اور صمیل کا اموی خانوادہ سے گہرا تعلق تھا اور وہ عباسی خلافت کے اقتدار کو قبول نہیں کر سکتے تھے۔ اس لیے ان کی مخالف طاقتوں کو ان کے خلاف مہم جاری کرنے کے لیے عباسی خلافت سے رشتہ قائم کرنے کا خیال پیدا ہوا۔ یمانی قدرتاً عباسی خلافت کی حمایت میں آ جاتے۔ چنانچہ ایک قائد حباب زہری نے عباسیت پرچم کو اُندلس میں لہرایا اور سرقسطہ کی طرف چل کھڑا ہوا کہ وہاں کے یمانی جوق در جوق اس علم کے نیچے آ جائیں گے۔

دوسری طرف قرطبہ میں بنو عبدالدار کا ایک گھرانہ آباد تھا۔ نوجوان قائد عامر عبدری اسی خانوادہ سے تعلق رکھتا تھا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے علم بردار حضرت مصعبؓ بن عمیر بن ہاشم کے بھائی ابوندی کی اولاد میں سے تھا۔ جیسا کہ اوپر گزر چکا' اس نے جزیرہ خضراء پر چڑھائی کی تھی۔ پھر امان طلب کر کے قرطبہ میں آ گیا تھا اور یہاں کے معززین و اشراف میں شمار کیا جاتا تھا اور موسم گرما کی مہموں میں قائد کی حیثیت سے ناموری حاصل کر چکا تھا۔ اس نے خلیفہ عباسی المنصور سے رابطہ پیدا کیا۔ یوسف کی حکومت میں یمانیوں پر مظالم کی داستان لکھ بھیجی اور اپنے لیے اُندلس کے فرمان ولایت کا خواستگار ہوا۔

المنصور نے خاموشی سے اس کو فرمان اور پرچم بھیج دیئے۔ اس کے بعد اس نے قرطبہ کے مغربی حصہ میں ابتداء ایک احاطہ کھنچوایا جو قنات عامر کہا جاتا تھا۔ پھر ایک وسیع اریض میں جس پر اجارہ دار کی حیثیت سے اس کا قبضہ ہو گیا تھا' مکانات بنوائے اور ایک مستحکم قلعہ تعمیر کرایا۔ تا کہ اس میں قلعہ بند ہو کر عباسی علم بلند کرے اور یمانیوں کا ہجوم قرطبہ پر غالب ہو کر موجودہ حکومت کو بے دست و پا کر دے۔

اس کی اس منصوبہ بندی کے مطابق کام جاری رہا۔ یوسف کی فوجی طاقت ان دنوں اتنی کمزور ہو چکی تھی کہ اس کو عامر کی ساری نقل وحرکت معلوم ہوتی رہی مگر اپنی بے بسی کے سبب سے اس پر ہاتھ ڈالنے کی جرأت نہ کر سکا۔ بالآخر اس نے اس معاملہ میں صمیل سے مشورہ کیا۔ اس نے جرأت کر کے عامر کو فوراً قتل کر دینے کا مشورہ دیا۔ عامر کے مخبر نے اس کو مطلع کر دیا اور یوسف کے کسی فیصلہ پر پہنچنے کے قبل وہ قرطبہ سے کوچ کر کے سرقسطہ کی سمت چلا گیا۔ جہاں یوسف اور صمیل کے دشمن اور اس کے ہمدرد یمانیوں کی غالب آبادی تھی۔ واقعہ 146ھ 763ء میں پیش آیا۔

### دو عباسی علمبرداروں میں اتحاد:

عامر سرقسطہ سے باہر مقیم رہا۔ حباب زہری اسی نواح میں عباسی علم لہرائے تھا۔ عامر نے اس سے نامہ و پیام کر کے یمانیوں کو جمع کیا اور خلیفہ ابو جعفر المنصور کے فرمان کے بموجب اپنی ترجیح ثابت کی اور یمانیوں کو عباسی خلیفہ کی اطاعت کی دعوت پیش کی۔ اس طرح لوگ اس کے علم کے نیچے اچھی خاصی تعداد میں اکٹھے ہو گئے۔ صمیل نے ان کے اجتماع کی خبر سنتے ہی ایک فوج بھیجی جس نے وقتی طور پر ان کو منتشر کر دیا۔ لیکن بہت ہی جلد وہ پھر اکٹھے ہو کر خود سرقسطہ کی سمت بڑھے اور شہر کا محاصرہ کر لیا۔ اس فوج میں اُندلس کے ممتاز اکابر بھی شریک ہو گئے۔

### حامیان بنوامیہ کا اتحاد:

صمیل کے لیے یہ نہایت نازک وقت تھا۔ اس نے کمک کے لیے یوسف کو لکھا۔ مگر واقعہ یہ تھا کہ وہ پچاس سپاہی بھی اس وقت مشکل سے اکٹھے کر سکتا تھا۔ وہ کسی قسم کی مدد کرنے سے قاصر رہا۔ صمیل نے اس کو سہل انگاری پر محمول کیا بلکہ اس پر جان بوجھ کر تساہل کرنے کی بھی بدگمانی کی۔ صمیل نے یوسف سے مایوس ہو کر بنوقیس کی طرف نگاہ کی کہ وہ جو



بھی تھوڑی بہت مدد کر سکتے ہوں اس سے دریغ نہ کریں۔ بنوقیس کے رئیس عبداللہ بن علی کلابی نے اس دعوت کو قبول کیا۔ بنوقیس صوبہ جیان اور البیرہ میں بہ کثرت آباد تھے۔ عبداللہ بن علی کلابی نے بنوقیس کو جمع کرنے کے لیے دورہ شروع کیا۔ قبائل کلاب' محارب' سلیم' نصر' ہوازن مدد کے لیے تیار ہو گئے۔ لیکن بنوکعب' بن عامر' بنوعقیل' بنوقیش اور بنوحریش نے شریک ہونے میں کچھ تامل کیا۔ سلیمان بن شباب البیرہ نے جو بنوکعب کا رئیس تھا اور حصین بن دجن عقیلی نے جس کو جیان کے بنوکعب کی سرداری حاصل تھی' اس مہم میں شریک ہونے سے اس وجہ سے اعلانیہ انکار کیا کہ سیادت بنوکلاب کو حاصل رہے گی۔ بنو غطفان کے رئیس ابوعطاء کا انتقال ہو چکا تھا۔ اس لیے یہ قبیلہ بھی ابتداء کوئی فیصلہ نہ کر سکا لیکن معاون قبائل کی جمعیت کو دیکھ کر یہ لوگ بھی زیر علم آ گئے۔ پھر ان کے آ جانے کے بعد بنوکعب نے یہ دیکھ کر ان کی علیحدگی سے کوئی خاص نقصان نہیں ہوتا' خاموشی سے وہ بھی چلے آئے اس طرح مختلف قبائل کا نمائندہ لشکر عامر عبدری بالفاظ دیگر عباسی خلافت کی مخالفت میں اکٹھا ہو گیا۔ اس کے بعد بنوامیہ کے اکابر ابوعثمان عبیداللہ بن عثمان' عبداللہ بن خالد اور یوسف بن بخت کے سامنے اس مہم کے مقاصد بیان کئے گئے۔ یہ لوگ یوسف و صمیل کے معتمد علیہ قائدین رہ چکے تھے اور جنگ شقندہ میں ساتھ دے چکے تھے۔ لیکن اسی زمانہ میں اموی شہزادہ عبدالرحمن کا قاصد بدر ان لوگوں کے پاس آیا ہوا تھا اور یہ لوگ رازداری سے اس مسئلہ پر غور و فکر کر رہے تھے۔ انہیں صمیل پر خاص طور پر اعتماد تھا اور اس مسئلہ پر اس سے گفتگو بھی کرنی تھی۔ پھر یہ اجتماع دوسرے معنوں میں عباسی خلافت کے خلاف تھا جس کو اُندلس میں کامیابی حاصل ہو جاتی تو خالص اموی سلطنت کی بناء تاسیس کا تخیل ہی مٹ جاتا۔ اس لیے ان لوگوں نے بھی اس زمانہ میں عباسی علمبردار لشکر کے مقابلہ میں یوسف صمیل کی مدد کرنا ضروری سمجھا۔ چنانچہ یہ لوگ بھی اس لشکر میں شریک ہو گئے۔ لیکن یہ عجیب واقعہ تھا کہ یہ یوسف صمیل کے لیے امدادی لشکر تیار ہوا تھا اور اسی میں اس حکومت کی بربادی کا خاکہ بھی تیار کیا گیا۔

یہ لشکر سرقسطہ کی سمت روانہ ہوا۔ بنوقیس کے سواروں کی تعداد تین سو ساٹھ تھی۔ وادی آنہ کے کنارے پہنچ کر قبیلہ بکر بن وائل اور قبیلہ بنوعلی کے چار سوار ساتھ ہو گئے راہ میں طلیطلہ پہنچ کر محصرہ کی شدت کا حال معلوم ہوا کہ شاید صمیل بے بسی میں اپنے کو دشمنوں

کے حوالہ نہ کر دے۔ اس لیے اس کمک کی اطلاع کرنی ضروری ہوئی۔ چنانچہ ایک تیز رو قاصد کو ایک کاغذ پر دو شعر لکھ کر دیئے گئے کہ اس میں پتھر لپیٹ کر دشمنوں کی صف میں پہنچ کر شہر کے اندر گرا دے۔ ان شعروں میں ثابت قدم رہنے کی تلقین کی گئی تھی اور یہ کہ بہترین لشکر ان کی مدد کے لیے پہنچ رہا ہے۔ یہ پتھر جیسے ہی شہر میں گرا صمیل کے پاس لے جایا گیا۔ اس نے شعر پڑھوا کر سنے اور اسی وقت سے اس کی ہمت بندھ گئی اور دل جمعی سے محاصرہ کی سختیاں برداشت کرنے پر آمادہ ہو گیا۔ محصورین کو امدادی لشکر کے پہنچنے کا مژدہ سنایا۔ جب آنے والی کمک کی اطلاع محاصرین کے لشکر میں پہنچی تو خود ان کی ہمت چھوٹ گئی اور انہوں نے اچانک سرقسطہ کا محاذ اٹھا کر راستہ صاف کر دیا۔ جب امدادی لشکر سرقسطہ پہنچا تو مطلع صاف ہو چکا تھا۔ وہ بغیر کشت و خون شہر میں داخل ہو گیا۔ صمیل نے آگے بڑھ کر ان محسنوں کا استقبال کیا۔ پھر ان میں سے ممتاز قائدین کو دو دو سو دینار، ماتحت افسروں کو پچاس پچاس دینار اور سپاہیوں کو دس دس دینار اور حسب مراتب ریشمی حلے عطا کیے۔

### اموی شہزادہ کو لانے کی خفیہ منصوبہ بندی:

امویوں کو صمیل پر اعتماد تھا اولاً وہ یوسف سے اس کے قرطبہ سے جدا کرنے اور سرقسطہ کے محاصرہ میں مدد نہ کرنے سے کسی قدر کشیدہ خاطر تھا۔ علاوہ ازیں صمیل کا خاندان ان امویوں کا قدیم جاں نثار تھا۔ حادثہ کربلا میں جگر گوشہ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کے مقابلہ میں اس کے بدبخت باپ نے نامور حاصل کی تھی اس لیے یوسف کے مقابلہ میں ہشام کے پوتے عبدالرحمٰن کے لیے اس کی حمایت حاصل کی جا سکتی تھی ورنہ کم سے کم یہ تو ضرور تھا کہ اگر اس نے حمایت نہ کی تو وہ امویوں کی محبت میں اس راز کو افشاء بھی نہ کر سکے گا۔ چنانچہ کامل اطمینان کے بعد اموی سرداروں نے صمیل سے تخلیہ میں ملاقات کی۔ صمیل نے کہا یہ معاملہ اہم ہے۔ پورے طور پر غور و فکر کرنے کے بعد کوئی رائے قائم کر کے بتا سکوں گا۔ اس کے بعد صمیل سرقسطہ سے قرطبہ چلا گیا۔ بنوامیہ کے اعیان بدر کو ساتھ لے کر اپنی اپنے قیام پر واپس ہو گئے۔ اس کے بعد یوسف نے صمیل کو طلیطلہ کی ولایت پر مامور کر دیا۔

### عباسیوں کا قبضہ سرقسطہ پر:

صمیل کے سرقسطہ سے چلے جانے کے بعد عامر اور حباب کو پھر شہر میں داخل ہونے کا موقع ملا۔ سرقسطہ میں ان کے ہم قبائل آباد تھے۔ ان لوگوں نے ان کی پذیرائی کی۔



اس اثناء میں ایک اور قائد تمیم بن معبد فہری اپنے قبیلہ کے کچھ لوگوں کے ساتھ عباسی علم کے نیچے آ گیا اور ان لوگوں نے سرقسطہ پر عباسی علم لہرا دیا۔

### عباسیوں کے خلاف یوسف کا کوچ:

چند مہینوں میں یوسف کی حالت کچھ سنبھل گئی۔ اس نے 137ھ میں سرقسطہ کی طرف کوچ کرنے کا ارادہ کیا۔ موالی بنوامیہ کے اعیان ابوعثمان اور عبداللہ بن خالد کو اس غزوہ میں شریک ہونے کے لیے طلب کیا۔ یوسف اس وقت تک اس خفیہ تحریک سے آشنا نہ تھا۔ ان دنوں اندلس میں اموی شہزادہ کو تخت نشین کرنے کی اسکیم منظم طریق سے جاری تھی۔ اموی قائدین نے موالی بنوامیہ کی عام بدحالی کا تذکرہ کیا کہ ان کی قوت صمیل کی مدد کرنے میں صرف ہو چکی ہے۔ وہ فاقہ کشی سے نڈھال ہیں۔ کسی نئی مہم میں شریک ہونے کا جوش و خروش پیدا نہیں ہو سکتا یوسف نے دس ہزار دینار نکال کر دیئے کہ امویوں میں تقسیم کر دیئے جائیں۔ ان لوگوں نے یہ رقم خاموشی سے لے لی اور غزوہ میں شریک ہونے کا اعلان کر کے چلے آئے۔

### موالی بنوامیہ کی فریب دہی:

اس کے بعد یوسف لشکر لے کر قرطبہ سے روانہ ہوا اور وعدہ کے مطابق جیان میں اموی سپاہ کا انتظار کرتا رہا۔ ابوعثمان اور ابن خالد عقیدت مندی کے ساتھ یوسف کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ یوسف نے محبت سے پوچھا کہ ہمارے موالی کہاں ہیں؟ وہ بنوامیہ سے اپنے غیر معمولی تعلقات کے باعث انکے موالی کو اپنے موالی کے خطاب سے مخاطب کرتا تھا۔ ان لوگوں نے جواب دیا کہ ہم آگے بڑھ آئے ہیں وہ لوگ طلیطلہ میں اس سے آملیں گے اور یہ کہ انہیں عطا کردہ رقم دے دی گئی ہے غلہ اور سودے کی خریداری اور اس کو اپنے اپنے گھروں پر پہنچانے میں مصروف ہیں۔ یوسف نے کہا تو پھر تم لوگ بھی ان ہی کے ساتھ آؤ، تا کہ وہ لوگ ضبط و نظم کے ساتھ سفر کر سکیں اسکے بعد یہ لوگ رخصت ہو کر صمیل سے رخصت ہونے لگے۔

### امویوں کی صمیل سے ساز باز:

صمیل سے اس موقع پر بھی عبدالرحمٰن بن معاویہ کے معاملہ پر رازدارانہ گفتگو کرنے کا موقع مل گیا۔ جیسا کہ آگے چل کر تفصیل سے معلوم ہو گا کہ پہلے اس نے اموی

شہزادے کی حمایت کرنے کی زبان دے دی۔ پھر تھوڑی دیر کے بعد اس فیصلہ سے رجوع کر کے اپنی مخالفت کا اعلان کر دیا۔ بایں ہمہ صمیل کی تذبذب حکمت عملی سے اموی تحریک کو پھولنے پھلنے کا خاصہ موقع مل گیا۔

## سرقسطہ پر فوج کشی:

یوسف نے طلیطلہ پہنچ کر موالی بنی امیہ کا دوبارہ انتظار کیا اور ان کے انتظار میں لشکر کا کوچ روزانہ ملتوی ہوتا رہا۔ صمیل حقیقت سے آشنا تھا۔ مگر اس نے راز داری کے وعدہ پر قائم رہ کر لب کشائی نہیں کی۔ جب یوسف نے اس سے کہا کہ اب تک ہمارے موالی نہیں آئے، تو اس کو کوچ کرنے کا مشورہ دینے کا موقع ملا۔ اس نے کہا ان کی چنداں ضرورت نہیں۔ فرصت کم ہے۔ مزید انتظار میں وقت برباد کرنا مناسب نہیں ہے۔ چنانچہ یوسف سرقسطہ کی سمت روانہ ہو گیا۔

## عباسی علم برداروں کی گرفتاری:

سرقسطہ والوں نے یوسف کی فوج کی تعداد دیکھ کر اطاعت قبول کرنے پر آمادگی ظاہر کی۔ یوسف نے باغی سرداروں عامر عبدری، اس کے بیٹے وہب اور حباب بن رواحہ زہری کو سپرد کرنے کا مطالبہ کیا۔ اہل سرقسطہ نے عامر اور وہب کو سپرد کر دیا۔ لیکن حباب کہیں روپوش ہو گیا۔ بالآخر وہ بھی گرفتار کر کے قبضہ میں لایا گیا۔

یوسف نے ان قریشی سرداروں کا سر قلم کرنا چاہا۔ خیال تھا کہ یمانیوں کو اس میں کوئی عذر نہ ہوگا اور دوسری طرف بنو قیس بھی شاید ان سے ہمدردی نہ کر سکیں۔ یوسف نے لشکر کے رؤساء کو مشورہ کے لیے طلب کیا۔ صمیل ان کے قتل کیے جانے کا دل سے خواہاں تھا۔ لیکن بنو قیس کے سرداروں نے مختلف قبائل کی ہمدردی کے سبب سے ان کے قتل کیے جانے کی مخالفت کی۔ اس مخالفت میں سلیمان بن شہاب اور حصین بن دجن پیش پیش تھے۔ یوسف نے اعیان لشکر کی رائیوں کا لحاظ کر کے قتل کے ارادہ کو ملتوی کر کے ان کو قید خانہ میں بھیج دیا اور صمیل اس فیصلہ پر پیچ و تاب کھا کر رہ گیا۔

## بنسلونہ پر فوج کشی:

اب صمیل نے سلیمان ابن شہاب اور حصین بن دجن کو راہ سے ہٹانے کی فکر کی۔ اتفاق سے اس کا موقع جلد ہی آ گیا یعنی بنسلونہ کے عیسائیوں نے اسلامی حکومت سے



بغاوت کر کے عیسائی حکومت جلیقیہ کی اطاعت قبول کر لی۔ ان کی گوشمالی کے لیے لشکر کشی کی ضرورت ہوئی۔ صمیل نے سلیمان بن شہاب اور حصین بن دجن کی سرکردگی میں فوج بھیجنے کا مشورہ دیا۔

چنانچہ یوسف نے سلیمان بن شہاب کو سواروں اور حصین بن دجن کو مقدمۃ الجیش کا افسر بنا کر روانہ کیا اور اپنے بیٹے عبدالرحمٰن کو سرقسطہ کی ولایت پر مامور کیا۔ سرحد کی حفاظت کے لیے اس کے ساتھ کچھ فوج متعین کر دی اور انتظامات سے فارغ ہو کر وہ صمیل کے ساتھ قرطبہ روانہ ہو گیا۔

## چند قریشی سرداروں کا قتل:

کہا جاتا ہے کہ ابن شہاب اور ابن دجن کی معیت میں جو فوج بھیجی گئی تھی وہ دشمنوں کے مقابلہ کے لیے کافی نہیں تھی۔ چنانچہ ابن شہاب لڑائی میں کام آیا اور حصین بن دجن بقیۃ السیف سپاہ کو لے کر سرقسطہ چلا آیا۔ یوسف کا قافلہ دریائے شرنبہ تک پہنچا تھا کہ اس فوج کی بربادی کا حال معلوم ہوا۔ صمیل نے کہا کہ ابن شہاب سے فرصت ملی۔ ابن دجن بھی اب مخالفت کی ہمت نہ کر سکے گا۔ ان تینوں قریشی مجرموں کا قصہ بھی پاک کیا جائے۔ یوسف اس مشورہ کا حامی نہ تھا مگر صمیل کے اصرار سے اس نے اس کو قبول کر لیا۔ چنانچہ اسی مقام پر تینوں زیر حراست قیدی عامر عبدری، وہب بن عامر اور حباب زہری طلب کیے گئے اور تینوں کی گردنیں مار دی گئیں۔

## قرطبہ کا قاصد:

صبح چاشت کے وقت ان تینوں کے قتل کا واقعہ پیش آیا۔ اس کے بعد یوسف و صمیل نے مل کر کھانا کھایا۔ یوسف کے چہرے سے توحش نمایاں تھا۔ اس نے ان سیاسی قیدیوں کو اپنی مرضی کے خلاف قتل کرایا تھا اور یہ بھی فکر تھی کہ آئندہ قبائلی جذبات نئے سرے سے نہ بھڑک اٹھیں اور ملک کسی نئے فتنہ کا آماج گاہ نہ بن جائے۔ صمیل نے تسلی دینی چاہی لیکن یہ خیالات اس کے ذہن سے محو نہیں ہوئے۔ وہ دوپہر کو ان ہی خیالات میں غلطاں و پیچاں قیلولہ کے وقت بائیں پاؤں پر دایاں پاؤں چڑھائے لیٹا تھا کہ لشکر میں ''قاصد'' ''قاصد'' کا شور مچا۔ سردیوں کا زمانہ شروع ہو چکا تھا۔ قرطبہ سے کسی قاصد کا بغیر کسی اہم ترین

ضرورت کے آنا توقع کے خلاف تھا۔ یوسف تحقیق کے لیے بستر سے اٹھ بیٹھا۔ معلوم ہوا کہ اس کی بیوی ام عثمان کا قاصد کوئی خاص پیام لایا ہے۔ قاصد نے حاضر ہو کر مکتوب پیش کیا جس میں یہ تشویش انگیز خبر درج تھی کہ:-

''خلیفہ ہشام کا پوتا عبدالرحمٰن بن معاویہ اُندلس میں داخل ہو چکا ہے اور قریہ طرش کے فاسق وفاجر ابوعثمان عبیداللہ کے پاس مقیم ہے۔ بنوامیہ کے موالی اس کے گرد جمع ہو چکے ہیں۔ البیرہ کے نائب حاکم نے غیر مسلم رعایا کی جماعت کے ساتھ سلطنت کے اس مدعی کا مقابلہ کیا مگر آپ کے نائب کو شکست ہوئی۔ اس کی فوج زخمی ہوئی۔ کوئی مقتول نہیں ہوا۔ اس کے تدارک کے لیے جو مصلحت وقت ہو عمل میں لائی جائے۔''

## یوسف وصمیل میں مشورہ:

یوسف نے فوراً صمیل کو طلب کیا۔ اس کو قاصد کے آنے کی اطلاع مل چکی تھی، صمیل آیا تو یوسف نے معصومیت سے قریشیوں کے خون کو یاد کیا کہ شاید اسی ناحق خون کی یہ فوری پاداش ملی ہے۔ صمیل نے تسلی دی کہ وہ باغی تھے اور انہیں قتل ہونا چاہیے تھا۔ پھر ابن معاویہ کے متعلق رائے دی کہ جو کچھ کرنا ہے بلا تذبذب فوراً کر لینا ہے۔ اسی وقت اس کا ایسا مقابلہ کیا جائے کہ یا تو وہ لڑائی میں کام آ جائے اور زندہ رہے تو فرار اختیار کرے۔ پھر اس کو اس جزیرہ میں کہیں پناہ نہیں ملے گی۔ ابھی اس کی جماعت تھوڑی ہے۔ اس تحریک کو کچل کر اس فتنہ کو مٹایا جا سکتا ہے۔

صمیل کی رائے تھی کہ جو فوج ساتھ چل رہی ہے۔ وہ قرطبہ جانے کے بجائے عبدالرحمٰن بن معاویہ کے مقابلہ کے لیے روانہ ہو جائے تاکہ اس کو فتنہ کی مہلت نہ مل سکے کہ وہ مزید اثر ونفوذ پیدا کر سکے۔ یوسف نے اس سے اتفاق کیا اور قرطبہ کا سفر ملتوی کر دیا گیا۔

## نیا مدعی سلطنت:

نئے مدعی سلطنت کے خروج کی خبر یوسف کی فوج میں آناً فاناً پھیل گئی۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ اسی کے مقابلہ کے لیے کوچ کا سامان ہونے والا ہے۔ اموی شہزادے کے ورود کی خبر سن کر لوگوں میں دلچسپی پیدا ہوئی۔ فوج میں جو لوگ ابن شہاب کو جان بوجھ کر



ہلاکت میں ڈالنے پر قریشیوں کو قتل کرنے کے سبب سے اندر اندر یوسف صمیل سے برگشتہ تھے، انہیں فوج کے سپاہیوں کو ورغلانے کا موقع ملا۔ سپاہیوں میں عام بدحالی پیدا ہوئی اور موقع پا کر وہ یکے بعد دیگرے اطلاع کیے بغیر فوج سے علیحدہ ہو کر فرار ہوتے گئے، یہاں تک کہ قبائل یمن میں سے چند افراد اور قبیلہ قیس ومضر کے کچھ لوگ چھاؤنی میں مقیم رہ گئے۔ یوسف نے یہ رنگ دیکھ کر قرطبہ کی واپسی کا ارادہ کیا۔ مگر صمیل اپنی پہلی رائے پر قائم رہا کہ جتنی بھی فوج ہو اسی وقت اموی شہزادے کا مقابلہ کر کے فیصلہ کر لیا جائے۔ اسی تذبذب کی حالت میں بارش اور جاڑوں کا موسم آ گیا۔ اُندلس کے دریا لبریز ہو گئے۔ کوئی نئی فوج اکٹھا کر کے کسی فوری فوج کشی کا موقع باقی نہیں رہا۔ بالآخر یوسف نے قرطبہ کی راہ لی اور اپنے ہمراہیوں کو ساتھ لیے قرطبہ لوٹ آیا۔

## عبدالرحمٰن الداخل کا ستارہ اقبال:

اب اُندلس میں اموی شہزادے عبدالرحمٰن الداخل کا ستارہ اقبال طلوع ہو چکا تھا۔ جیسا کہ آگے چل کر تفصیل سے معلوم ہوگا، یوسف نے قرطبہ پہنچ کر عبدالرحمٰن سے نامہ وپیام کا سلسلہ شروع کیا۔ پھر اپنے معتمدین پر مشتمل ایک ناکام سفارت بھیجی۔ لیکن یہ اور اسی قسم کی ساری کوششیں بے سود ثابت ہوئیں۔ عبدالرحمٰن روز بروز اقتدار حاصل کرتا گیا شہر پر شہر فتح ہوتے گئے یہاں تک کہ وہ کوچ کرتا ہوا قرطبہ پہنچا اور آخری جنگ آزمائی کے بعد بروز جمعہ 10 ذی الحجہ 138ھ 755ء قرطبہ میں داخل ہو گیا۔

## یوسف کی سلطنت سے دستبرداری:

یوسف دارالسلطنت قرطبہ چھوڑ کر فرار ہو گیا۔ قرطبہ سے نکلنے کے بعد پھر وہ میدان میں آیا لیکن یوسف وصمیل دونوں نے کامیابی کی توقع نہ دیکھ کر بالآخر اُندلس کی بادشاہت عبدالرحمٰن الداخل کے سپرد کر دینے کا فیصلہ کیا۔ چنانچہ نامہ وپیام سے صلح کی شرائط طے پائیں، عبدالرحمٰن نے یوسف کے حق میں چند شہری اور مالکانہ حقوق منظور کیے اور یوسف نے عبدالرحمٰن کو اُندلس کا امیر تسلیم کر لیا۔ اب عبدالرحمٰن الداخل اُندلس کا جائز حکمران تھا اور وہی اُندلس میں نئی اموی سلطنت کا بانی بنا۔ اُندلس میں یوسف کی حکومت کا خاتمہ 139ھ 756ء میں ہوا۔ اس نے نو سال اور چند مہینے حکمرانی کی اور اسی کے نام پر اُندلس میں ولاۃ کی حکمرانی کے دور کا خاتمہ ہوا [1]۔

## حوالہ جات وحواشی

(1) ابن اثیر ج 5 ص 286,353,378، ابن خلدون ج 4 ص 119,120۔ نفح الطیب ج 1 ص 147۔ ج 2 ص 16,37,92۔ مجموعہ اخبار اُندلس ص 30,56 تا 66 وغیرہ۔ افتتاح الاندلس' عبرت نامہ اُندلس ج 1 ص 234 تا 250۔ ص 306۔ وغیرہ



# اُندلس کے دور ولایت پر ایک نظر!

اُندلس کے ''دور ولایت'' یعنی طارق سے یوسف تک کے زمانہ میں انیس ولایت نے اُندلس پر اپنی مختلف حیثیتوں سے حکومت کی۔ ان کی مجموعی مدت حکومت قمری سال کے لحاظ سے سینتالیس اور شمسی حساب سے پینتالیس سال ہوتی ہے۔ اس تقریباً نصف صدی میں یہاں اسلامی اثرات ایسے قائم ہو گئے کہ یہ ملک صحیح معنی میں اسلامی اُندلس بن گیا۔ اگر چہ اس تقریباً نصف صدی کے زمانہ کا بڑا حصہ تاسیس حکومت کے بعد قبیلوں کی خانہ جنگیوں میں گزرا پھر بھی یورپ کی سرزمین پر ایک درخشاں تمدن کی پہلی کرنیں اسی تقریباً پنجاہ سالہ دور میں چمکیں اور ان سے ایک عالم نے روشنی حاصل کی۔ مسٹر اسکاٹ لکھتے ہیں:-

> ''اُندلس اسلامی حکومت کے زیر سایہ پچاس سال کے اندر اندر تہذیب کے اس نقطہ پر پہنچ گیا جہاں تک اٹلی کو پوپ کی حکومت کے ماتحت پہنچنے میں ایک ہزار برس لگے تھے۔'' (اخبار الاندلس ج 1 ص ۱۲۳)

### ولاۃ کا تقرر:

اُندلس اسلامی حکومت افریقہ کے ماتحت مفتوح ہوا اور اس دور میں افریقہ سے اس کا رشتہ قائم رہا۔ افریقہ کی حکومت کو اسلامی اُندلس پر آمرانہ تفوق حاصل تھا۔ اُندلس کے ولاۃ کا تقرر کبھی افریقہ کے والی کرتے اور کبھی وہ دربار دمشق سے براہ راست نامزد کئے جاتے تھے اور عام ازیں وہ اس منصب پر والی افریقہ کے حکم سے مامور ہوئے ہوں یا براہ راست خلیفہ وقت نے نامزد کیا ہو، وہ افریقہ و دمشق دونوں کے ماتحت اور ان دونوں حکومتوں کے سامنے جواب دہ تھے۔ اس صورت حال کی وجہ سے کبھی کبھی دشواریاں بھی پیش آئیں

بلکہ بیشتر موقعوں پر افریقہ کی سیاست کے ماتحت اُندلس کی ولایت کے منصب کے تقرر میں بھی ردو بدل ہوگیا۔ اگر یہ دوعملی نہ ہوتی یعنی ولاۃ کے عزل ونصب اور کبھی کبھی قائدین نے بغاوت واستیلاء کی کوششیں اس صورت میں پے در پے نہ ہوتیں جیسی کہ اُندلس میں کی گئیں اور افریقہ کے حکمران خانوادہ کے ردو بدل میں یہاں کی سیاسیات میں الجھنیں پیدا ہوئیں بلکہ یہ بھی کہا جاسکتا ہے کہ اگر ابتدا ہی سے اُندلس براہ راست دربار دمشق کے ماتحت ہوتا تو بعض قبائلی لڑائیاں بھی برپا نہ ہوتیں اور اُندلس کے مسلمانوں کا بہت سا وقت اُندلس کی حکومت کو ترقی دینے اور تہذیب وتمدن کی اشاعت کرنے میں صرف ہوتا۔

اُندلس کے ولاۃ اپنے تمام داخلی معاملات میں کامل خود مختار تھے۔ ایسا بہت کم زمانہ گزرا ہے جس میں یہاں کی سیاست کی باگ دوڑ براہ راست افریقہ یا دمشق سے ملائی گئی ہو۔ یہ دوسری بات ہے کہ ہر دور میں یہاں کی حکومت پر ایسے ہی افراد پر مامور رہے جن کو افریقہ کے ولاۃ کی حمایت اور تائید حاصل رہی۔ اگر کبھی اس کے برخلاف کوئی صورت پیش آئی تو ولاۃ معزول کر دیئے گئے اور اگر معزول شدہ ولاۃ نے اپنی طاقت دیکھی تو افریقہ کی حکومت کی نافرمانی کی اور اصولاً والی کے بجائے مستولی قرار پائے جس کے معنی یہ تھے کہ ان کی حکومت جائز نہ تھی اور ان کی حکومت کو خلیفہ وقت کی حمایت حاصل نہیں تھی۔

## خانہ جنگیاں اور ان کے نتائج:

اُندلس میں قبائلی تفوق کے جذبات ولاۃ کے اسی عزل ونصب سے بیدار ہوئے اور جس سے آگے چل کر ایسی خوف ناک قبائلی دشمنی قائم ہوئی کہ اس کی مثال عرب جاہلیت کے سوا اسلام میں نہیں ملتی۔ اس قبائلی دشمنی کے برے نتائج کا جو سب سے افسوس ناک پہلو نمایاں ہوا وہ اُندلس میں عیسائیوں کی نئی سیاسی تنظیم تھی انہیں مسلمانوں کو خانہ جنگیوں میں مصروف دیکھ کر اپنی شیرازہ بندی کا موقع ملا۔ حالانکہ وہ اسلام کے اولین حملہ میں پورے طور پر منتشر کیے جا چکے تھے۔ لیکن یہ مسلمانوں کی باہمی خانہ جنگی ہی کا اثر تھا کہ حکومت جلیقیہ کے بانی پلائی کا جانشین الفانسو تقریباً چوتھائی اُندلس کا مالک بن گیا۔ اس کو یہ ساری فتوحات مسلمانوں کی قبائلی جنگ ہی کے دوران میں حاصل ہوئیں۔ یہ صحیح ہے کہ مسلمانوں نے اس زمانہ تک شمالی اُندلس میں صرف فوجی چھاؤنیاں قائم کی تھیں۔ پتھریلی زمین میں انہوں نے آباد ہونا پسند نہیں کیا تھا مگر بعض والیوں نے وہاں مسلمانوں کو آباد کرنے کی کوشش کی اور



اسلامی آبادیاں قائم ہوئیں اگر امن اور خوش حالی کا زمانہ ہوتا تو ان آبادیوں میں ترقی ہوتی۔ مگر عرب اور بربر اور عربوں کی باہمی قبائلی لڑائیوں کی وجہ سے ان مقاموں کے مسلمان ہجرت کرنے پر مجبور ہوگئے۔ تھوڑی بہت جو آبادی رہ گئی عیسائی ان کو مغلوب کرنے میں کامیاب ہوگئے۔ الفانسو نے طاقت حاصل کر کے یا تو ان کو عیسائی بنالیا یا شہر بدر کر دیا اس طرح گویا پورا شمالی اُندلس مسلمانوں کے ہاتھ سے نکل گیا اور آئندہ دولت امویہ کے قیام کے بعد دو متوازی حکومتیں شمالی وجنوب اُندلس میں قائم رہیں۔ شمالی حصہ جو پہاڑی علاقہ تھا' عیسائیوں کے قبضہ میں رہا اور جنوب کا میدانی علاقہ مسلمانوں کے پاس اس طرح دو مستقل طاقتیں اُندلس میں قائم رہیں ان دونوں کا درمیانی علاقہ وقتاً فوقتاً ان دونوں طاقتوں کے ہاتھوں میں آتا جاتا رہا جب تک اسلامی حکومت میں کوئی کمزوری آتی تو عیسائی آگے بڑھ کر علاقے دبا لیتے تھے اور جب طاقت ور حکمران تخت پر آجاتا تھا تو وہ بڑھ کر عیسائیوں کو پیچھے دھکیل دیتا تھا۔ اس طرح اُندلس کی سرزمین عیسائیت اور اسلام کی معرکہ آرائیوں کے لیے بھی آماج گاہ بنی رہی۔

اس لیے اُندلس کے دور ولایت کے دامن پر یہ بدنما داغ ہے کہ والیوں کی خود غرضیوں ولایت اور قبائلی دشمنیوں سے اُندلس میں ایک مستقل عیسائی حکومت عالم وجود میں آ گئی۔ وہ اگرچہ اسلامی اُندلس کے شباب کے زمانہ میں صرف چوتھائی اُندلس پر قابض رہی مگر جب مسلمانوں میں آگے چل کر طوائف الملو کی پھیلی تو اسی عیسائی سلطنت نے جس کی داغ بیل اسی زمانہ میں پڑی تھی' مسلمانوں کی ایک ایک حکومت کو علیحدہ علیحدہ ختم کیا اور پھر اسی الفانسو کے جانشین نے سرزمین اُندلس سے اسلام کے چراغ کو ہمیشہ کے لیے گل کر دیا۔

## نظام حکومت:

اُندلس کے ولاۃ' شعبہ کشوری وعسکری دونوں کے اقتدار اعلیٰ کے مالک تھے۔ انہوں نے ملک کو مختلف صوبوں میں تقسیم کر دیا تھا۔ ہر صوبہ میں حاکم ونائب حاکم کے لقب سے اس صوبہ کے والی مقرر ہوئے تھے۔ امن وامان کا برقرار رکھنا' سرکاری مال کی تحصیل وصول اور طلبی کے موقع پر مرکزی حکومت کے پاس فوجیں لے کر پہنچنا ان کے عام فرائض تھے۔ والی اُندلس اور نائبین کے دفتر میں کاتب کے لقب سے حکومت کے دفتری انصرام کے لیے ذی علم اشخاص متعین ہوتے تھے۔

وہ اس اعزاز و اکرام سے کچھ زیادہ کر سکتا جو میں تمہارے ساتھ کرتا رہا ہوں' کیا کبھی کوئی ایسی ضرورت ہوئی ہے جس کو تم نے اپنے لیے یا کسی دوسرے کے لیے چاہا ہو اور میں نے دوڑ کر پورا نہ کیا ہو؟ کیا بارہا میں تمہاری بیماریوں میں تمہاری عیادت کے لیے نہیں گیا' کیا جب تمہاری بیوی کا انتقال ہوا تو میں تمہارے دروازے پر نہیں پہنچا۔ میں اس کے جنازہ میں ربض سے قبرستان تک پیدل نہیں گیا' پھر پیدل ہی تمہارے ساتھ واپس نہیں آیا یہاں تک کہ میں تم کو تمہارے گھر تک پہنچا آیا۔ لیکن تمہاری مرضی یہ رہی کہ تم نے میرا خون بہانا چاہا۔ میری بے عزتی اور بے حرمتی کرنی چاہی' آخر میں حکم نے یہ کہا: ''میں اب تمہیں بتاتا چاہتا ہوں کہ جس نے مجھے تمہاری طرف سے پرغضب بنا دیا تھا اب اس نے تمہاری طرف سے غصہ کے جذبہ کو پھیر دیا ہے۔ پس اب اللہ کی امان میں لوٹ جاؤ۔ میں نے تمہاری نیکیوں کو نظر انداز نہیں کیا ہے۔ میں اب زندگی بھر تمہارے لیے کوئی برائی نہ چاہوں گا کاش کہ وہ سب جو کہ گزرا نہ پیش آیا ہوتا''۔

اس موقع پر طالوت کی زبان سے بھی یہ نکلا کہ ''اگر وہ نہ ہوتا تو تمہارے لیے بہتر ہوتا''۔

اس کے بعد حکم نے طالوت سے پھر پوچھا کہ ''ابوالبسام تمہیں کہاں پا گئے؟''

طالوت نے جواب دیا کہ ''انہوں نے مجھے نہیں پایا۔ بلکہ میں خود ان تک اس لیے پہنچا کہ میرے ان کے درمیان دیرینہ مراسم تھے۔ حکم نے پھر پوچھا کہ 'ایک سال تک کہاں رہے؟'' طالوت نے کہا۔ ''ایک یہودی کے پاس روپوش تھا''۔

اس کے بعد حکم وزیر ابوالبسام کی طرف متوجہ ہوا اور زجر کے ساتھ کہا کہ ''یہودیوں میں کے ایک شخص نے اس کی صرف اس لیے حفاظت کی کہ وہ ان کے دین و علم کا مقام شناس تھا اور خود اور اس کے اہل و عیال جان و مال سے اس کی خدمت کرتے رہے' اور تم مجھے اس چیز پر جس پر میں نادم ہو چکا ہوں' دوبارہ برانگیختہ کرنے آئے''۔ اس کے بعد اس کو دربار سے فوراً نکل جانے کا حکم دیا اور کہا کہ ''آئندہ میں تیرا چہرہ کبھی نہ دیکھنے پاؤں''۔ پھر اس کی معزولی کا اعلان کر کے اس کی وزارت کی مسند الٹوا دی اور رفتہ رفتہ اس کے خاندان پر زوال آ گیا۔ طالوت جب تک زندہ رہے عزت و احترام کی زندگی گزارتے رہے۔ چند سال کے اندر ہی انہوں نے وفات پائی اور حکم ان کے جنازے میں شریک ہوا۔

ربض کے اس حادثہ کا حکم کی زندگی پر گہرا اثر پڑا۔ اس واقعہ کے بعد ہی اس کو



بیماریوں نے گھیر لیا اور سات برس تک زندہ رہ کر توبہ و ندامت کے آنسو بہاتا رہا۔ ابن القوطیہ لکھتا ہے:-

''اس حادثہ کے بعد اس کو بیماریوں نے گھیر لیا اور سات برس تک اس کا پیچھا کیا۔ جو کچھ اس کے ہاتھوں سے سرزد ہو چکا تھا اس پر توبہ و استغفار کرتا ہوا ساتویں سال کے آخر میں اس نے وفات پائی۔ بیماری سے اس میں رقت پیدا ہو گئی تھی۔ وہ قرآن مجید کی تلاوت میں رات گزار دیتا یہاں تک کہ اس نے وفات پائی۔ 26؎

مقری لکھتا ہے:-

''ابن حزم نے اس کے متعلق رائے ظاہر کی ہے کہ وہ گناہوں کو چھپا کر نہیں کرتا تھا اور خون بہانے میں سفاک تھا۔ اسی وجہ سے فقہاء و صلحاء اس کے خلاف اٹھ کھڑے ہوئے اور ایک سے زیادہ مؤرخین کا بیان ہے کہ وہ اخیر میں گناہوں سے بیزار ہو گیا تھا اور توبہ کر لی تھی۔ اللہ تعالیٰ اس کو معاف فرمائے۔ 27؎

## وفات:

حکم نے 26 ذی الحجہ 206ھ 821ء کو باون سال کی عمر میں حسرت و ندامت کے ساتھ اس دار فانی کو الوداع کہا۔ 28؎

## عہد حکومت:

حکم نے چھبیس سال حکمرانی کی۔ یہ اُندلس کا پہلا حکمران تھا جس نے فوج کے دستے شمار کے ساتھ بنائے۔ خدم و حشم بڑھائے۔ اپنے محل کی حفاظت کے لیے سوار کھڑے کئے اور جابر بادشاہوں کی طرح شاہانہ زندگی اختیار کی۔ اس کے ساتھ ظلم و جور کو روکتا' ڈکیتی اور چوری کا انسداد کرتا اور حکومت کے معاملات پر اپنی توجہ رکھتا تھا۔ ابن اثیر لکھتا ہے:-

''حکم صاحب عزم و مستقل مزاج تھا۔ وہ پہلا حکمران ہے جس نے اُندلس میں ممالیک کی کثرت کر لی او راپنے دروازے پر سوار متعین کئے اور جابر بادشاہوں کے مانند ہو گیا وہ کاموں پر بذات خود توجہ دیتا تھا۔'' 29؎

ابن خلدون کہتا ہے:-

''اس نے ممالیک کثرت سے جمع کئے۔ سواروں کے دستے بنائے۔ اس

کی سلطنت نے ترقی کی۔ وہ کاموں پر بذات خود توجہ رکھتا تھا۔ فوجوں کے دستے بنائے۔ اسلحہ جمع کیے۔ تعداد کا شمار رکھا۔ خدم وحشم بڑھائے۔ اپنے دروازے پر سوار متعین کیے۔ اس کے پاس چند دیکھنے والی آنکھیں تھیں۔ وہ لوگوں کے حالات سے اس کو مطلع کرتی تھیں۔ یہ وہی ہے جس نے اُندلس کو اپنے جانشینوں کو اچھی حالت میں سپرد کیا۔ 30

مجموعہ اخبار اُندلس میں ہے:-

''امیر حکم بن ہشام شجاع صاحب عزیمت اور اپنی لڑائیوں میں کامیاب ہونے والا تھا۔ اس نے اُندلس سے فتنوں کی آگ بجھادی اور نفاق کی بنیادیں اکھیڑ دیں۔ اہل کفر ہر طرف ذلیل ہوئے۔ وہ اپنی بہادری اور عزت نفس کے ساتھ حق کے سامنے جھکنے والا اور انصاف کے لیے اس کا اطاعت کرنے والا خود اپنی ذات کے لیے تھا۔ پھر اس کی اولاد اور خواص کا کیا شمار تھا۔ بہترین حکام کو منتخب کرتا تھا۔ جو پاک بازی سے حکومت کرتے تھے اور حق کے ساتھ انصاف کرتے تھے۔ 31

ابن القوطیہ لکھتا ہے:-

''حکم بن ہشام اپنی رعایا کے لیے نیک سیرت تھا۔ حکام وعمال کا بہتر انتخاب کرتا اور راستوں کو (قزاقوں سے) محفوظ رکھتا تھا اور پے در پے جہاد کرتا تھا۔

**نظام حکومت:**

حکم کے عہد میں وزارت کے عہدہ پر عبدالکریم بن مغیث سرفراز تھا۔ ابن القوطیہ لکھتا ہے:-

''حکم کے امور سلطنت پر اس کی حکمرانی کے طویل دور میں عبدالکریم مغیث کو غلبہ حاصل رہا۔ اس کو عقل ودانش اور حسن رائے میں بلند مقام حاصل تھا۔ 32

ولاۃ وعمال میں عمروس بن یوسف کو قدر ومنزلت حاصل تھی اور اس کے ہاتھوں اہم خدمات انجام پائیں۔ حکم صوبوں اور شہروں کے ولاۃ وعمال میں ضرورت کے مطابق ردوبدل کرتا تھا اور چھوٹے بڑے معاملات پر اپنی نظر رکھتا تھا۔ اس نے کچھ ایسے معتمد لوگوں کو بھی رکھا تھا جو اس کو حالات سے آگاہ کرتے رہتے تھے اور وہ مطلع ہو کر مظالم کا



تدارک اور مظلوم کا انصاف کرتا تھا۔ ابن اثیر لکھتا ہے:-

''مختلف امور پر خواہ وہ قریب کے ہوتے یا دور کے' خود اپنی نظر رکھتا تھا اور اس کے خواص میں چند ایسے معتمد لوگ تھے جو لوگوں کے حالات سے اس کو باخبر رکھتے تھے۔ وہ مظالم کا تدارک کرتا اور مظلوموں کے ساتھ انصاف کرتا تھا۔ 33

چنانچہ حکم کی وفات سے کچھ دن پہلے 206ھ میں البیرہ کے عامل ربیع کے متعلق شکایت پہنچی کہ اس نے یہاں کے عیسائی ذمیوں پر بے پناہ مظالم ڈھائے ہیں۔ اس نے تحقیقات کر کے اس کو گرفتار کیا اور اس کے جرم کی پاداش میں اس کو انصاف پروری وعبرت خیزی کے لیے سولی پر چڑھادیا۔ 34

حکم کی مہر کی انگوٹھی میں ''باللہ ثیق الحکم ویعتصم'' منقوش تھا۔ 35

صیغہ فوج۔ حکم عربوں پر اعتماد نہ کرنے اور غلاموں کی فوج بڑھانے میں عبدالرحمٰن الداخل پر سبقت لے گیا۔ غلاموں کی پانچ ہزار فوج دارالسلطنت میں ہمہ وقت مستعد رہتی تھی 36۔ ان کے علاوہ دو ہزار سوار دریا کے کنارے شاہی محل کے سامنے کھڑے رہتے تھے۔ ان سواروں کے مستعد رہنے کی تفصیل صاحب مجموعہ نے بیان کی ہے' لکھتا ہے:-

''اس کے دو ہزار سوار تھے جو دریا کے کنارے قصر کے مقابل میں ایستادہ رہتے تھے۔ یہ سوار دو چھاؤنیوں میں رہتے تھے اور ہر چھاؤنی میں دس دس عریف مقرر تھے۔ ہر عریف کے ماتحت سو گھوڑے تھے وہی ان کی نگہبانی اور چارہ کا انتظام کرتے تھے اور اگر کوئی گھوڑا معذور ہو جاتا تو اس کو اصطبل سے خارج کر کے نئے گھوڑے فوراً بدل کر رکھواتے تھے تاکہ کوئی واقعہ پیش آ جانے پر سب ہمہ وقت تیار رہیں۔ اگر کوئی واقعہ پیش آ جاتا تھا تو یہ سب کے سب ایک شخص واحد کے مثل مل جاتے تھے۔ 37

اس کے ساتھ اسلحہ ودیگر فوجی ساز وسامان اور فوج کے شمار وقطار کا خاص طور پر اہتمام کیا۔ فوج کی اعلیٰ کمان بیشتر موقعوں پر حکم خود اپنے ہاتھ میں رکھتا تھا۔ کبھی اپنے ولی عہد عبدالرحمٰن کے سپرد کی اور کبھی وزیر اعظم عبدالکریم بن مغیث کے ہاتھوں میں دی۔ اگر حکم نے غلاموں کی فوج تیار نہ کی ہوتی تو قرطبہ کی بغاوت کے موقع پر اس کا

زندہ وسلامت رہنا ممکن نہ ہوتا یا یوں بھی سمجھا جاسکتا ہے کہ اگر اس نے فاسقانہ زندگی اختیار نہ کی ہوتی تو غلاموں کی اس عظیم الشان فوج کی ضرورت اس کو پیش نہ آتی۔

بہر حال یہ لائق ذکر ہے کہ اس نے اپنی فوجی برتری سے خشکی و سمندر دونوں میں فرانس کے شہنشاہ شارلیمین کو شکست دی اور اس کو حکومت اربہ اُندلس کو تسلیم کرنے اور اس سے معاہدہ صلح منعقد کرنے پر مجبور ہونا پڑا۔ اُندلس کی یہ حکومت اس کے زمانہ میں دنیا کی ایک برتر حکومت تسلیم کی گئی۔

صیغہ محاصل' محاصل میں اس نے کتاب وسنت کی پیروی کو قائم نہ رکھا اس لیے رائے عامہ اس کے خلاف ہوگئی۔ منجملہ دیگر اسباب کے اس سبب سے بھی اس کے معزول کئے جانے کی تحریک اٹھی اور قرطبہ کی وہ ہولناک بغاوت پیش آئی جس میں ہزاروں مسلمان قتل اور خانماں برباد ہوئے۔

صیغہ قضاء۔ قضاءت کے عہدہ پر ابتدأ مصعب بن عمران سرفراز رہے۔ یہ عدل انصاف' دیانت داری اور جرأت کے ساتھ اپنے فرائض انجام دیتے رہے۔

حکم کے ابتدائی دور حکومت میں ایک واقعہ پیش آیا جس سے وہ غیر معمولی طور پر متاثر ہوا اور ان کی عظمت اس کی نگاہوں میں بالا ہوگئی۔ کورہ جیان کے ایک شخص کی ایک کنیز کو وہاں کے عامل نے غصب کرلیا تھا۔ وہ عامل معزول کیا گیا تو وہ کنیز حکم کے پاس لائی گئی اور محل میں داخل کردی گئی۔ جس شخص کی لونڈی غصب کی گئی تھی اس کو قاضی مصعب کی روش کا حال معلوم ہوا کہ وہ اپنے احکام وقضایا سے حکم اور اس کے خواص کے ہاتھوں سے بھی رعایا کے حقوق دلانے میں پس وپیش نہیں کرتے۔ اس امید میں وہ قرطبہ آیا اور لونڈی کے متعلق سب واقعات قاضی سے بیان کئے۔ قاضی نے شہادتیں طلب کیں جو شرعی اصول پر پوری اتریں اور اب شرعی حیثیت سے یہ ضروری ہوا کہ وہ لونڈی عدالت میں لاکر پیش کی جائے اور اس کا بیان لیا جائے۔ چنانچہ قاضی مصعب نے قصر شاہی میں آکر باریابی کی اجازت چاہی۔ جب حکم کا سامنا ہوا تو قاضی مصعب نے کہا ''عوام کا انصاف اس وقت تک پورا نہیں ہوسکتا۔ جب تک خواص میں بھی اس کو نافذ نہ کیا جائے۔ اس کے بعد اس لونڈی کے مقدمہ کی پوری حالت بیان کی اور پھر استدعا کی کہ کیا تو اس لونڈی کو محل سے باہر عدالت میں بھیجا جائے تاکہ شریعت کی پابندی ہو یا ان کو عہدہ قضاء سے معزول کردیا جائے۔ حکم نے کہا ''اس سے بہتر یہ بھی تو ہوسکتا



ہے کہ اس کو اس کے مالک سے گراں قدر قیمت پر خرید لیا جائے۔ قاضی مصعب نے جواب دیا کہ مدعی اور شاہد کورہ جیان سے حق طلب کرنے کے لیے آئے ہیں۔ جب وہ آپ کے صحن سے حق حاصل کئے بغیر لوٹیں گے تو کہنے والے کہہ سکتے ہیں کہ بیچنے والے نے ایسی چیز بیچی جس پر اس کو قبضہ حاصل نہ تھا۔ اس لیے ضروری ہے کہ یا تو وہ لونڈی حاضر کی جائے یا امر قضاءت کو جس کو آپ پسند فرمائیں اس کے سپرد فرمادیں۔

حکم نے قاضی مصعب کے پختہ عزم کو دیکھ کر لونڈی کو محل سے نکالنے کا حکم دیا۔ چنانچہ اس کا بیان لیا گیا اور وہ اپنے بیان کے مطابق اپنے مالک کے سپرد کردی گئی۔ اس کے بعد قاضی نے مالک کو ہدایت کی کہ اگر وہ بیچنا چاہے تو اپنے شہر میں لے جاکر بیچے تاکہ رعایا کے حقوق طلب کرنے اور ان کی بیع وشراء کے اس کے اختیار میں ہونے کی مثال قائم رہے۔38

قاضی مصعب بن عمران نے جب وفات پائی تو حکم ان کی موت سے بہت ملول ہوا۔ اس کی ایک کنیز نے یہ واقعہ بیان کیا کہ جس رات کو قاضی کی وفات کی خبر اس کو ملی تو آدھی رات گزارنے کے بعد اس نے کہا کہ اس کا بستر خالی ہے۔ کنیز اس کی تلاش میں نکلی تو دیکھا کہ قصر کے سامنے چبوترے پر وہ نماز پڑھ رہا ہے۔ وہ اس کے انتظار میں کچھ دور پر بیٹھ گئی نماز کی حالت میں وہ سجدہ میں گیا اجو اتنا طویل ہوا کہ کنیز کی آنکھ لگ گئی۔ کچھ دیر کے بعد بیدار ہوئی تو اس کو اسی طرح سجدہ کی حالت میں پایا پھر دوبارہ اس کی آنکھ لگ گئی' یہاں تک کہ پو پھٹی اور حکم نے اس کو بیدار کیا۔ کنیز نے اس سے پوچھا کہ وہ کس اضطراب میں بستر سے اٹھنے پر مجبور ہوا تو اس نے جواب دیا کہ ''سخت مصیب کا سامنا ہے۔ میں قاضی مرحوم کے ذریعہ رعایا کے امور کی طرف سے مطمئن تھا اور اللہ نے مجھے اس طرف سے پورا اطمینان میسر فرمایا تھا۔ مجھے اب خطرہ گزرا کہ مجھے اس کا کوئی صحیح جانشین نہ مل سکے گا۔ اس لیے میں نے بارگاہ خداوندی میں التجا کی کہ مجھے اس کے مثل ایسا قاضی عطا فرمادے جس کو میں اپنے اور لوگوں کے درمیان واسطہ بنا سکوں۔

اس کے بعد اسی صبح کو اس نے وزراء کو مشورہ کے لیے طلب کیا کہ کسی ایسے شخص کا انتخاب کرو جو اس عہدہ کو سنبھال سکے اور میں ان امر کے انجام دینے میں اس سے مدد لے سکوں اس مجلس میں مالک بن عبداللہ قرشی موجود تھے۔ انہوں نے محمد بن بشیر باجی کا نام

لیا۔ وہ مالک ابن عبداللہ کے ساتھ باجہ میں کتابت کی خدمت انجام دے چکے تھے اور انہی ان کے علم وفضل اور زہد وورع کا تجربہ حاصل تھا۔ حکم کے دل میں بھی بات اتر گئی۔ اس انتخاب کو اس نے پسند کیا اور انہیں بلا کر اس منصب کی ذمہ داری سپرد کر دی۔ 39

قاضی محمد بن بشیر بن محمد معافری باجہ کے رہنے والے تھے۔ مصر کے اس خاندان سے تھے جو دور ولایت میں باجہ میں آباد ہو گیا تھا۔ انہوں نے ابتداء قرطبہ کے شیوخ سے علوم کی تحصیل کی تھی۔ پھر عباس بن عبداللہ مروزی کے' جو ہشام کے عہد میں باجہ کا عامل تھا۔ کاتب مقرر ہوئے نیز وہیں دوسرے عامل مالک بن عبداللہ کے کاتب رہے۔ اس کے بعد انہوں نے مشرق کا سفر کیا۔ مصر میں علوم کی تحصیل کی۔ پھر امام مالکؒ کی خدمت میں مدینہ منورہ پہنچے اور ان کے تلامذہ میں داخل ہوئے۔ حج سے واپس آنے کے بعد قاضی مصعب بن عمران ہمدانی نے ان کو اپنا کاتب مقرر کیا اور ان کی وفات کے بعد اس مجلس شوریٰ کے فیصلہ سے حکم کے عہد میں عہدہ قضاء پر مامور ہوئے 40 اور قضاءت کے فریضہ کو بڑی نیک نامی سے انجام دیا۔ ابن القوطیہ اور دوسرے مؤرخین نے ان کو بہترین قضاۃ میں شمار کیا ہے۔ صاحب مجموعہ کا بیان ہے:-

''جب وہ اس عہدہ پر مامور ہوئے تو اپنے عدل و ورع اور زہد سے اپنے پیشرؤوں پر فضیلت لے گئے''۔

انہوں نے اس منصب پر مامور ہونے کے بعد اپنی ہیئت ووضع میں کوئی تبدیلی نہیں کی کہ ان کی سادگی میں کوئی فرق آتا۔ ایک خاص وقت پر مسجد میں جاتے اور مقدمات کے فیصلے کے لیے بیٹھ جاتے۔ اس وقت وہ اس ہیئت کذائی میں رہتے کہ کسی اجنبی کے لیے ان کو قاضی باور کرنا دشوار ہوتا تھا۔ لیکن جب مقدمہ کا فیصلہ کرتے تو یہ اپنے فضل وورع وزہد سے سب لوگوں میں ممتاز ہو جاتے تھے۔ ایک مرتبہ ایک شخص قاضی کو دریافت کرتا ہوا مسجد جامع میں آیا۔ وہ اپنے اسی لباس میں ایک جگہ بیٹھے ہوئے تھے۔ آنے والا ایک حلقہ کی طرف گیا اور اس سے قاضی کے متعلق دریافت کیا۔ لوگوں نے اس حلقہ کی طرف اشارہ کیا جس میں قاضی محمد بن بشیر موجود تھے۔ وہ یہاں آیا اور آثار شکوہ نہ دیکھ کر یہاں سے اس حلقہ میں واپس گیا اور ان لوگوں سے کہا کہ میں آپ لوگوں کے پاس ایک بہتری چاہنے کے لیے آیا ہوں۔ لیکن آپ لوگوں نے میرا مذاق اڑایا اور ایک نیچے طبقہ کے آدمی کے پاس مجھے بھیج



کر فریب دیا۔ ان لوگوں نے قسم کھا کر کہا کہ فریب نہیں دیا گیا ہے۔ دراصل وہی قاضی ہیں۔ ان کے پاس جانے کے بعد اندازہ ہوگا کہ ان میں کیسے فضائل موجود ہیں۔ چنانچہ وہ اجنبی دوبارہ وہاں گیا۔ گفتگو شروع کی اور غیر معمولی خوشی کے ساتھ وہاں سے اٹھ کر آیا اور اس حلقہ کے لوگوں کا شکریہ ادا کیا اور قاضی کے فضائل ومناقب کے بیان کی تصدیق کی۔

حکم ان کے زہد وورع اور عدل وانصاف پر بہت اعتماد رکھتا تھا اور دل سے قدردان تھا۔ ایک مرتبہ ایک اموی عباس بن عبداللہ قرشی پر کسی شخص نے ایک جائیداد کے متعلق دعویٰ کیا۔ قاضی محمد بن بشیر نے مقدمہ کی تحقیقات کر کے اس کے موافق فیصلہ کر دیا۔ عباس کو حکم کی بارگاہ میں بڑی منزلت حاصل تھی اور ابتداء قاضی محمد بن بشیر اس کی ماتحتی میں باجہ میں کتابت کر چکے تھے۔ عباس سے بڑھ کر حکم کی بارگاہ میں کسی کو تقرب حاصل نہ تھا۔ اس کو قاضی کے فیصلہ سے سخت برہمی ہوئی اور اس نے حکم سے ان کی شکایت کی اور اس معاملہ کو اس حد تک اہمیت دی کہ قاضی کو برطرف کر دینے کا فیصلہ کیا۔ حکم نے کہا کہ اگر تمہارا بیان صحیح ہے اور قاضی نے تمہارے ساتھ ناانصافی کی ہے تو تم اس سے اس کے گھر پر جب کہ وہ مقدمات سننے کے لیے نہ بیٹھا ہو' جا کر ملو۔ اگر تم کو بطیب خاطر انہوں نے اپنے گھر پر بلا لیا اور صفائی کے ساتھ تم سے ملے تو میں سمجھ لوں گا کہ تمہارا بیان صحیح ہے اور ان کو معزول کر دوں گا۔ عباس نے اس کا اثبات میں جواب دیا اور قاضی کے گھر پر جا کر ان سے ملنے پر آمادہ ہو گیا۔ ادھر حکم نے بھی ایک غلام کو متعین کر دیا کہ وہ خاموشی سے دیکھے کہ قاضی کے گھر پر عباس کے ساتھ کیا معاملہ پیش آتا ہے۔ چنانچہ عباس قاضی محمد بن بشیر سے ملنے کے لیے ان کے گھر پر روانہ ہوا۔ سڑک پر اژدہام تھا۔ مجمع کو طے کر کے وہ قاضی کے دروازہ پر آیا۔ دروازہ کھٹکھٹایا۔ ایک بڑھیا نکل کر باہر آئی۔ عباس نے اپنا نام بتایا اور کہا کہ ملنے کی اجازت لے آؤ۔ قاضی محمد بن بشیر نے بڑھیا کو جھڑک کر جواب دیا کہ جا کر کہہ دے کہ اگر انہیں کوئی ضرورت ہے تو مسجد میں جائیں۔ حاجت مندوں کے ساتھ بیٹھیں۔ یہاں تک کہ میں وہاں پہنچوں یہاں ملنے کا کوئی موقع نہیں ہے۔ عباس نے اصرار کے ساتھ بار بار درخواست کی۔ لیکن قاضی نے کسی طرح اس سے مکان پر ملنا گوارہ نہیں کیا اور عباس کو ناکام لوٹنا پڑا۔

حکم کے غلام نے یہ نظارہ اپنی آنکھوں سے دیکھا اور سارا واقعہ آ کر حکم سے بیان کیا جسے سن کر اس کو غیر معمولی خوشی ہوئی۔ 41

جب قاضی محمد بن بشیر کی وفات کا وقت آیا تو حکم کی طمانیت قلب پھر رخصت ہوئی اور وہ بارگاہ خداوندی میں عجز و نیاز سے حاضر ہوا۔ چنانچہ اس کی ایک کنیز بیان کرتی ہے کہ حکم ایک مرتبہ رات کو بستر سے اٹھ گیا۔ عورتوں میں کمال غیرت کے سبب سے بدگمانی کا جو جذبہ ہوتا ہے وہ اس میں بیدار ہوا۔ چنانچہ اس نے اس کے نقش قدم پر اس کا پیچھا کیا تو اس کو قصر کے ایک حصہ میں نماز پڑھتے اور دعا میں مصروف دیکھا اس کے بعد جب وہ واپس آیا تو اس نے اس سے اپنی بدگمانی بیان کی اور کہا کہ جب اس نے اس کو نماز پڑھتے دیکھا تو وہ لوٹ آئی۔ یہ سن کر حکم نے کہا ''میں نے عہدہ قضا محمد بن بشیر کے سپرد کیا تھا۔ مجھے اس سے انشراح حاصل تھا اور میرا قلب مطمئن تھا اور لوگوں کے معاملات کی طرف سے مجھے آرام حاصل تھا۔ کیونکہ میں ان کے عدل و دیانت داری سے واقف تھا۔ لیکن مجھے آج رات معلوم ہوا کہ اب ان کا چل چلاؤ ہے اور موت ان کے سامنے کھڑی ہے۔ یہ سن کر مجھے صدمہ ہوا اور مجھ پر غم چھا گیا۔ اس لیے میں رات اٹھا کہ اللہ تعالیٰ سے دعا اور گریہ و زاری کروں کہ وہ مجھے ان کے عوض کوئی ایسا آدمی بخشے جس پر میرا دل مطمئن ہو سکے اور ان کے بعد مسلمانوں کی قضاءت کی خدمت اس کے سپرد کرسکوں۔ [42]

قاضی محمد بن بشیر نے 194ھ 815ء میں وفات پائی اور ان کے بعد ان کے صاحبزادے قاضی سعید بن محمد بن بشیر اس منصب پر فائز کئے گیے اور بہترین قضاۃ میں شمار کیے گئے۔ [43]

### علم و فضل:

حکم کو ادب و شعر سے دلچسپی تھی' شاعری کرتا تھا اور اچھے اور فصیح شعراء میں شمار کیا جاتا تھا [44] واقعہ ربض پر اور کنیزوں کے متعلق اس کی چند نظمیں محفوظ ہیں۔ [45] اگرچہ زبان میں لکنت تھی اور اس کی وجہ سے ''اخرس'' (گونگا) بھی کہا جاتا تھا۔ دینی علوم سے اس کو کچھ زیادہ مناسبت نہ تھی اور علمائے اُندلس سے اس کا شدید اختلاف رہ چکا تھا۔ بایں ہمہ علماء و صالحین کی صحبت کو غنیمت جانتا تھا۔ انہیں عزت و احترام سے مجلس میں جگہ دیتا اور ان کی صحبت سے فیض اٹھاتا تھا۔ حضرت زیاد بن عبدالرحمٰن سے زیادہ حسنِ عقیدت رکھتا تھا۔ ایک مرتبہ وہ مجلس میں موجود تھے' حکم کسی غلام پر بے حد برافروختہ ہوا اور غصہ میں ہاتھ کاٹ



ڈالنے کا حکم دیا۔ زیاد نے یہ سن کر کہا خداوند تعالیٰ امیر کے لیے بہتری کرے۔ مالک ابن انس نے مجھ سے ایک حدیث بہ سلسلہ سند بیان کی ہے کہ جو شخص غیظ کو اس حال میں روک لے کہ اس کو پورا کرسکتا ہو تو اللہ تعالیٰ اس کے دامن کو قیامت کے دن امن و ایمان سے بھر دے گا۔ اس نے پھر زیاد سے پوچھا کیا خدا کی قسم واقعی مالک نے تم سے یہ حدیث بیان کی ہے۔ زیاد نے بھی قسم کھا کر کہا۔ واقعی مالک نے یہ حدیث مجھ سے بیان کی ہے۔ حکم کا غصہ جاتا رہا اور اس غلام کو معاف کردیا۔ ابن اثیر لکھتا ہے:-

''وہ فقہاء اور اہل علم کو قریب رکھتا تھا۔ [46]

### حلیہ اخلاق وعادات:

حکم دبلا پتلا' لمبے قد اور گندمی رنگ کا تھا۔ طبیعت سخت گیر اور رعب و داب قائم رکھنے کا شائق تھا۔ خدم و حشم کثرت سے بڑھائے اور لڑکوں کو خصی کر کے خواجہ سرا بنایا تاہم طبیعت میں نرمی بھی موجود تھی۔ 197ھ 812ء میں اُندلس میں بڑی شدت کا قحط پڑا۔ اس موقع پر وہ حاجت مندوں کے ساتھ بڑے سلوک سے پیش آیا اور لوگوں کی مصیبتیں دور کیں وہ طبعاً بہادر اور کاموں میں پیش پیش رہنے والا تھا۔ کبھی کبھی لوگوں کی عیادت کے لیے جاتا' تعزیت کرتا اور جنازہ میں شریک ہوتا تھا۔ لیکن امورِ معاصی کے اعلانیہ ارتکاب سے اس کی خوبیوں پر بھی پردہ پڑ گیا اور علماء و صلحاء کو اس کی مخالفت پر آمادہ ہونا پڑا اور اس کا دامن جلیل القدر علماء و صلحاء کے خون سے داغ دار ہوا۔ علامہ ابن حزم کی روایت ہے:-

''آخر میں وہ گناہوں سے بیزار ہو گیا تھا توبہ کر لی تھی۔ اللہ تعالیٰ اس کے گناہوں کو معاف فرمائے''۔

### اولاد و جانشین:

حکم کے انیس یا بیس لڑکے اور بیس لڑکیاں تھیں۔ عبدالرحمٰن کو اس نے اپنی زندگی میں اپنا جانشین بنایا اور اسی نے اس کے بعد امارت کی زمام ہاتھوں میں لی۔

## حوالہ جات وحواشی

(1) العجب مراکشی ص 12۔

(2) ابن اثیر ج 6 ص 108,109 'ابن خلدون ج 4 ص 126۔

(3) ابن اثیر ج 6 ص 114,111,110,102۔

(4) ابن اثیر ج 6 ص 113,114۔

(5) ابن اثیر ج 6 ص 102,116,110۔ مسٹر اسکاٹ کا بیان ہے کہ سلیمان وعبداللہ نے شارلیمین اور دوسرے عیسائی حکمرانوں سے امداد لی۔ عبداللہ حصول امداد کے لیے ان حکمرانوں سے خود ملا (ج 1 ص 446) لیکن ایسی کوئی روایت عربی مآخذ میں نظر سے نہیں گزری۔

(6) ابن اثیر ج 6 ص 135۔ افتتاح الاندلس ابن القوطیہ ص 45 تا 49۔

(7) مجموعہ اخبار اُندلس ص 129,130۔

(8) ابن اثیر ج 6 ص 137,138۔

(9) ابن اثیر ص 163۔

(10) ابن اثیر ج 6 ص 130۔

(11) ابن اثیر ص 252۔

(12) ابن اثیر ج 6 ص 224۔ مجموعہ اخبار اُندلس ص 131,132۔

(13) افتتاح الاندلس ص 49,50۔

(14) افتتاح الاندلس ص 67۔

(15) ابن اثیر ج 6 ص 102,103۔ اخبار الاندلس ج 1 ص 446۔

(16) ابن اثیر ج 6 ص 102,103۔ اخبار الاندلس ج 1 ص 440۔

(17) ابن اثیر ج 6 ص 102۔

(18) ابن اثیر ج 6 ص 103,115۔ ابن خلدون ج 4 ص 126۔ اخبار الاندلس ج 1



ص 450۔ 454۔ نفح الطیب ج 1 ص 259۔ انسائیکلوپیڈیا ج 5 ص 893 (شارلیمین) طبع یازدہم۔

(19) ابن اثیر ج 6 ص 128۔

(20) ابن اثیر ج 6 ص 128۔ نفح الطیب ج 1 ص 159۔

(21) ابن اثیر ج 6 ص 163۔

(22) ابن اثیر ج 6 ص 163 '164۔ مجموعہ اخبار اُندلس ص 129۔ نفح الطیب ج 1 ص 159,160۔

(23) ابن اثیر ج 6 ص 223,224۔ نفح الطیب ج 1 ص 59۔

(24) انسائیکلوپیڈیا بریطانیکا ج 5 ص 893 (شارلیمین) طبع یازدہم۔

(25) افتتاح الاندلس ابن القوطیہ ص 1150 '15۔ ابن اثیر ج 6 ص 209,211 مجموعہ اخبار اُندلس ص 130,132۔ نفح الطیب مقری ج 1 ص 159۔ ابن خلدون ج 4 ص 126۔ واقعات کی تفصیلات میں جن میں جزئی اختلافات بھی ہیں متن میں جو کچھ اخذ کیا گیا ہے وہ ان اختلافات سے دامن بچا کر لکھا گیا ہے نیز ابن اثیر ج 6 ص 280,282۔

(26) افتتاح الاندلس ص 53,55۔ المعجب مراکشی ص 14۔

(27) نفح الطیب ج 1 ص 160۔

(28) ابن اثیر ج 6 ص 267,268۔ نفح الطیب ج 1 ص 160۔

(29) ابن اثیر ج 6 ص 102۔

(30) ابن خلدون ج 4 ص 125,127۔

(31) مجموعہ اخبار اُندلس ص 124۔

(32) افتتاح الاندلس ص 34۔

(33) ابن اثیر ج 6 ص 268۔

(34) ابن اثیر ج 6 ص 171۔

(35) نفح الطیب ج 1 ص 160۔

(36) ابن اثیر ج 6 ص 268 وابن خلدون ج 4 ص 137۔

(37) مجموعہ اخبار اُندلس ص 129,130۔

(38) مجموعہ اخبار اُندلس ص 124,126۔

(39) مجموعہ اخبار اُندلس ص 126,127۔

(40) افتتاح الأندلس ص 145۔تکملہ الابن الاباد ص 190,191۔ابن الآباد نے ابن الفرض کی روایت سے بعض ایسی باتیں بھی درج کی ہیں جو واقعۃً وقیاساً صحیح نہیں ہیں۔

(41) مجموعہ اخبار اُندلس ص 127,128۔

(42) افتتاح الأندلس ص 56,57۔

(43) التکملہ لابن الآبار ص 91 وافتتاح الأندلس ص 45۔

(44) ابن اثیر ج 6 ص 102۔

(45) نفح الطیب ج 1 ص 159 'ابن اثیر ج 6 ص 268۔

(46) ابن اثیر ج 6 ص 193,268 ونفح الطیب ج 1 ص 159۔160۔



# عبدالرحمٰن اوسط بن حکم

## 206ھ 821ء۔238ھ 852ء

عبدالرحمٰن کی کنیت ابوالمطرف اور ماں کا نام حلاوہ تھا۔ یہ حکم کی گورنری کے زمانہ میں طلیطلہ میں 176ھ 792ء میں پیدا ہوا۔ اکتیس سال کی عمر میں تخت حکومت پر بیٹھا۔ یہ اپنے زمانہ کے خوبصورت اور حسین نوجوانوں میں سمجھا جاتا تھا۔ قد لمبا' رنگ گندمی' آنکھیں بڑی اور داڑھی گھنی تھی۔ آخر عمر میں حنائی خضاب لگاتا تھا۔

### عبداللہ کی بغاوت:

اگرچہ اس کے ہم سن اس کے اور بھائی بھی تھے مگر انہوں نے اس کی امارت کی تائید سچے دل سے کی اور مملکت کے امور میں جاں بازی کے ساتھ اس کی رفاقت اور معاونت کی۔ تاہم امارت کے لیے خانہ جنگی سے اس کا دور بھی خالی نہیں رہا۔ عبداللہ بن عبدالرحمٰن الداخل ابھی زندہ تھا اور اپنی جاگیر بلنسیہ میں فراغت کی زندگی بسر کرتا تھا۔ وہ ہشام کے عہد سے بغاوت کرتا آیا تھا۔ اس موقع پر بھی اس کو خیال آیا کہ شاید وہ اس کمسن پوتے کے مقابلہ میں بازی لے جائے۔ چنانچہ وہ فوج لے کر تدمیر پر قبضہ کرنے کی نیت سے بڑھا اور وہاں سے قرطبہ کا قصد رکھتا تھا۔ عبدالرحمٰن نے اطلاع پاتے ہی اس کو روکنے کے لیے فوج بھیجی۔ فوج کشی کی خبر سن کر پہلے کی طرح اس مرتبہ بھی اس کے ہاتھ پاؤں پھول گئے اور مقابلہ کئے بغیر بلنسیہ لوٹ گیا۔ اس کے بعد وہ کوئی مزید کارروائی نہ کرنے پایا تھا کہ 208ھ 823ء میں اس کا پیام اجل آ پہنچا اور وہ امارت کی حسرت دل میں لیے ہوئے اس دنیا سے رخصت ہوگیا اور اُندلس کی امارت آل ہشام کے لیے مختص ہوگئی۔

عبدالرحمٰن اس کی وفات کے بعد اس کی آل اولاد کے ساتھ حسنِ سلوک سے پیش آیا۔ سب کو قرطبہ بلوایا اور اس کے لڑکوں کو حکومت کے اہم منصبوں پر سرفراز کیا۔1

## البیرہ کا ایک وفد اور ایک ناگہانی حادثہ:

حکم نے البیرہ کے حاکم ربیع کو اس کے مظالم کی پاداش میں سولی دے دی تھی۔ ربیع نے ذمیوں سے جو مال و دولت جبراً وصول کیا تھا اس کو لوٹانے اور مظالم کا معاوضہ دینے کا موقع نہ آ سکا تھا کہ حکم نے وفات پائی۔ عبدالرحمٰن برسرِاقتدار آنے کے بعد دوسری مصروفیتوں میں مشغول ہو گیا اور اس کو بھی ادھر توجہ کرنے کا موقع نہ مل سکا۔ اس لئے 207ھ 822ء میں مظلومین اپنا جتھا بنا کر قرطبہ آئے۔ اس میں زیادہ تعداد البیرہ والوں کی تھی۔ نیز اس کے آس پاس کے لوگ بھی تھے۔ یہ لوگ اپنا مطالبہ لے کر قصرِ حکومت کے سامنے آئے۔ اس وقت تک غصب کیے ہوئے مال اور ان کے مستحقین کی تعین نہ ہو سکی تھی۔ عبدالرحمٰن نے کچھ آدمیوں کو بھیجا کہ ان کو سمجھا بجھا کر اس وقت واپس جانے پر آمادہ کریں۔ لیکن وہ لوگ شاہی خدام سے اُلجھ پڑے اور کشت و خون کی نوبت آ گئی اور شاہی فوج بھیج کر ان کو منتشر کیا گیا۔ اس سلسلہ میں بہت سے لوگ مقتول بھی ہوئے۔ اس کے بعد ان لوگوں نے مقتولین کا ثار طلب کرنے کے لیے آواز بلند کی اور پھر بے دردی سے بڑی تعداد میں قتل کئے گئے۔

## قبائلی جنگ:

عبدالرحمٰن کے عہد کے آغاز میں 207ھ 722ء میں اُندلس میں ایک پشتینی دشمنی جاگ اٹھی جس سے یمانیہ و حفریہ کی قبائلی جنگ کا ایک طویل سلسلہ جاری ہو گیا۔ دونوں طرف کے جنگ جو لورقہ میں جمع ہوئے اور سخت کشت و خون ہوا جس میں تین ہزار آدمی مارے گئے۔ عبدالرحمٰن نے اس ہنگامہ کو فرو کرنے کے لیے یحییٰ بن عبداللہ بن خالد کو فوج دے کر بھیجا۔ شاہی لشکر کو دیکھتے ہی لوگوں نے ہتھیار ڈال دیئے۔ یحییٰ فوج لے کر ہٹ آیا۔ اس کے ہٹتے ہی پھر دونوں قبیلے نبرد آزما ہو گئے۔ اس کے بعد یہی صورت ہوتی کہ جب یحییٰ اپنا لشکر لے کر پہنچتا تو لوگ منتشر ہو جاتے۔ جب واپس آتا تو پھر کسی



دوسرے مقام پر لڑائی شروع کر دیتے۔ آخر وہ تھک کر لوٹ آیا اور اس علاقہ میں کشت و خون جاری رہا۔ بالآخر عبدالرحمٰن نے 210ھ 825ء میں اس فتنہ کو کسی نہ کسی طرح ختم کرانے کا فیصلہ کیا۔ اس نے شاہی لشکر بھیج کر ابوالشماخ محمد بن ابراہیم سے جو یمنی جماعت کا سرکردہ تھا، چند یرغمال طلب کئے۔ مگر اس ضمانت کے باوجود لڑائی کا خاتمہ نہیں ہوا تو عبدالرحمٰن نے تدمیر کی مرکزیت کو توڑنے کے لیے مرسیہ کو اس صوبہ کا دارالحکومت قرار دیا اور تمام سرکاری عمال و دفاتر کو یہاں سے منتقل کر دیا۔ مرسیہ اسی زمانہ سے اس علاقہ کا پایہ تخت ہے۔ لیکن یہ حکمت عملی بھی فتنہ کو روکنے میں کامیاب نہیں ہوئی تو بالآخر 213ھ 828ء میں اس نے ایک عظیم الشان لشکر بھیجا جس نے اس خوں ریزی کا خاتمہ کیا۔ ہنگامہ فرو ہوا اور ابوالشماخ مضری کو تدمیر سے جلاوطن کرنے کے لیے شاہی لشکر میں ایک عہدہ سپرد کر دیا گیا۔ اور سات سال کی خوں ریزی کے بعد تدمیر سے فتنہ و فساد کا خاتمہ ہو سکا۔2

اُندلس کے فتنہ جو شہروں میں ماردہ اور طلیطلہ پیش پیش تھے۔ یہاں عیسائیوں کی آبادی غالب تھی۔ ہمسایہ عیسوی حکومتیں انھیں بغاوتوں پر آمادہ کرتی رہتی تھیں۔ باوجودیکہ پہلے موقعوں پر یہ شہر بری طرح پامال کئے گئے مگر عبدالرحمٰن کے عہد میں بھی یہاں بغاوتیں اٹھیں اور فرو ہوئیں۔

## ماردہ میں بغاوت:

حکم کے عہد میں مورد میں ایک شخص قعنب نامی کی فتنہ انگیزی کا اجمالی تذکرہ گزرا ہے۔ عبدالرحمٰن نے وہاں فتنہ کا استیصال کیا تو وہ ماردہ چلا آیا۔ یہاں اس نے ابتداء بربروں اور نو مسلم عیسائیوں میں خانہ جنگی کرائی جس میں قعنب مارا گیا۔ اس کے مارے جانے کے بعد ایک قائد محمود بن عبدالجبار ماردی نامی نے فتنہ کی قیادت اپنے ہاتھ میں لے لی اور اس کا رخ حکومت کی سمت کر دیا۔ چنانچہ 213ھ 828ء میں فتنہ انگیزوں نے ماردہ کے اموی عامل کو قتل کر ڈالا۔ عبدالرحمٰن نے فوراً ایک فوج بھیجی جس نے شہر کا محاصرہ کیا۔ آس پاس کی کھیتیاں برباد کر دیں، درخت کاٹ ڈالے۔ اہل ماردہ جانی و مالی نقصان کی

زیادتی کو دیکھ کر اطاعت قبول کرنے پر آمادہ ہوئے۔ چنانچہ شاہی لشکر نے شہر سے چند یرغمال لے کر ان کو امان دے دی اور آئندہ بغاوتوں کے سدّ باب کے لیے فصیل شہر جا بجا سے توڑ ڈالی اور لشکر واپس چلا گیا۔

عبدالرحمٰن نے حالات سنے اور فصیل شہر کے اکھاڑے ہوئے پتھروں کو دیوار کے نیچے چھوڑ دینے کا حال اس کو معلوم ہوا تو اس نے ان پتھروں کو دریا میں پھکوا دینے کے لیے کچھ لوگوں کو ماردہ بھیجا تا کہ شہر والے آئندہ فصیل کی مرمت نہ کر سکیں۔ شہر والے حکومت کی یہ احتیاط دیکھ کر بھر بپھر پڑے اور حاکم ماردہ کو گرفتار کر کے دوبارہ بغاوت کر دی۔ فصیل کی مرمت میں ہمہ تن مصروف ہو گئے اور اس کو پہلے سے زیادہ مستحکم کر لیا۔

عبدالرحمٰن 214ھ 829ء میں خود فوج لے کر گیا اور ماردہ کے یرغمالوں کو بھی ساتھ لے لیا۔ لیکن اب ان یرغمالوں کا وجود کالعدم ہو چکا تھا کیونکہ حاکم ماردہ اور اس کے دفتر کے سرکاری ملازمین بھی باغیوں کے قبضہ میں تھے۔ چنانچہ اہل ماردہ نے بڑی جسارت کے ساتھ سرکاری ملازمین کے بدلے میں یرغمالوں کو واپس لینے کے لیے مراسلت کی۔ عبدالرحمٰن کو بھی ان قیدیوں کا تبادلہ منظور کرنا پڑا۔ اس کے بعد اس نے محاصرہ کی سختیاں کیں مگر اب شہر کی فصیل پہلے سے زیادہ مضبوط تھی۔ اس لیے اس کو نقصانات پہنچا کر عبدالرحمٰن واپس چلا آیا اور یہ التزام رکھا کہ پے در پے فوجیں جاتی رہیں اور اہل شہر کو پریشانیوں میں مبتلا کرتی رہیں۔ چنانچہ اسی طرح 217ھ میں فوج بھیجی گئی اور واپس آئی۔ 218ھ میں آخری مرتبہ پھر فوج کشی کی گئی۔ عبدالرحمٰن بھی پہنچ گیا تھا۔ ماردہ کی بغاوت پر تقریباً سات برس گزر گئے تھے۔ اس مرتبہ شاہی فوج کو غلبہ حاصل ہوا۔ لوگ فصیل کی دیواروں پر چڑھ گئے اور قریب تھا کہ شہر میں فاتحانہ داخلہ ہو اور قتل عام جاری ہو جائے۔ شہر سے عورتوں' بچوں اور بوڑھی عورتوں کے رونے اور چیخنے کی آوازیں آ رہی تھیں۔ ان کی آہ وزاری سے قیامت کا سماں پیدا ہو گیا۔ عبدالرحمٰن اس منظر سے متاثر ہوا۔ اس نے وزراء کو جمع کر کے کہا کہ شریر باغیوں پر اگر رحم نہیں کیا جاتا مگر بے قصوروں کی آہ وزاری دیکھی نہیں جاتی۔ خداوند تعالیٰ



نے اب ہمیں قابو دیا ہے ہم انتقام لے سکتے ہیں لیکن ہم ان کو معاف کر دیں تو زیادہ بہتر ہے۔ اگر انہوں نے اس احسان کو بھی نہ مانا تو خدا خود ان سے انتقام لے گا۔ وہ اس گفتگو میں مصروف تھا کہ اہل شہر کی طرف سے اطاعت قبول کرنے اور اپنے آپ کو حوالہ کر دینے کا پیغام لے کر قاصد پہنچا۔ عبدالرحمٰن نے انہیں امان دی اور شہر کے دروازے کھول دیئے گئے۔ کچھ لوگ جو اطاعت سے اب منحرف رہ گئے تھے وہ شہر میں لشکر کے داخلہ سے پہلے شہر سے نکل گئے ان کا سرخیل وہی قائد محمود بن عبدالجبار ماردی تھا لیکن شہر سے نکلتے ہی ان کو سب سے پہلے اپنی بہن حملہ سے مقابلہ کرنا پڑا۔ وہ حکومت کی مؤید تھی اور دریائے تاجہ کے پاس فوج لئے کھڑی تھی۔ حملہ سے مقابلہ ہوا۔ اس نواح میں محمود کو کامیابی نہ ہو سکی اور یہاں سے اس کو کوچ کرنا پڑا۔ اس کے بعد شاہی دستہ نے اس کا پیچھا کیا اور وہ اپنے ساتھیوں کے ساتھ ایک پہاڑی سے دوسری پہاڑی میں چھپتا پھرا۔ کہیں کہیں شاہی دستہ سے مقابلہ ہوا۔ اور اس کے ساتھیوں کی تعداد کم ہوتی گئی۔ یہاں تک کہ ایک قلعہ منت سالوطہ جو وسطی اُندلس میں قلعہ رباح کے پاس واقع تھا پناہ گزیں ہوا۔ عبدالرحمٰن نے 220ھ 835ء میں یہاں بھی لشکر بھیجا۔ محمود شاہی لشکر کی آمد کی خبر سن کر فرار ہوا۔ اس کی تلاش میں چھوٹے چھوٹے دستے جا بجا پھیلائے گئے۔ ایک مقام پر اس سے مڈبھیڑ ہو گئی۔ محمود کے ساتھیوں کی تعداد زیادہ تھی۔ وہ اس شاہی فوج کے مختصر دستہ پر جھپٹ پڑا۔ دوسرے دستے سے آمنا سامنا ہوا اور اس کو فرار ہونے کا موقع مل گیا۔ پھر ایک تیسرے دستہ سے مقابلہ ہوا اور اس پر بھی وہی غالب ہوا۔ مقابلہ کے بعد ہتھیار چھین لیے اس کے بعد اس کو ایک آبادی مدینہ ملینہ میں گھس جانے کا موقع ملا۔ وہ شہر پر مستولی ہو گیا اور مویشی اور سامان رسد فراہم کر کے یہاں سے بھی فرار ہو گیا۔

اگرچہ محمود کامیابی کے ساتھ بار بار جان بچا کر نکل بھاگا۔ مگر جانتا تھا کہ شاہی لشکر سے مقابلہ کرنے کی طاقت نہیں۔ اس لیے اس نے اسلامی اُندلس سے نکل کر جانے کا فیصلہ کیا اور حکومت جلیقیہ کے حدود میں داخل ہو کر ایک سرحدی قلعہ پر قابض ہو گیا۔ اس نے یہاں پانچ سال تین مہینے گزار لیے۔ لیکن جب الفانسو دوم نے ادھر رخ کیا تو اس کا

پیام قضا آ پہنچا اور اس نے ایک ہی حملہ میں بہ ماہ رجب 225ھ 840ء محمود اور اس کے ساتھیوں کا کام تمام کر دیا۔3

### طلیطلہ میں بغاوت:

طلیطلہ کے باشندے حکم کے ہاتھوں سفاکانہ قتل عام کے بعد خاموش ہو گئے تھے۔ چنانچہ حکم کا پورا دور پھر عبدالرحمٰن کا ابتدائی زمانہ میں امن و امان سے گزرا۔ لیکن ان باغیوں میں سے حکم کے عہد میں جو بچ گئے تھے' ایک شخص ہاشم ضراب تھا' اس نے اس سانحہ کے بعد طلیطلہ کی سکونت ترک کر کے ایک امن پسند شہری کی حیثیت سے قرطبہ میں بود و باش اختیار کر لی تھی۔ لیکن جب واقعہ ربض پیش آیا تو باغیوں میں مل کر باغیانہ سرگرمیوں میں حصہ لیا اور بغاوت کی ناکامی دیکھ کر طلیطلہ کے نواح میں چلا گیا۔ اور در پردہ حکومت کے خلاف اپنی تحریک جاری رکھی۔ طلیطلہ والوں کو اموی حکومت سے عناد تھا اور سرحد کے عیسائی یہاں کے عیسائیوں برانگیختہ کرنے میں مستقل طور پر مصروف تھے۔ چنانچہ چند سال کے اندر بغاوت کی فضا پھر تیار ہو گئی۔ طلیطلہ اور اس کے نواح کے عیسائیوں کا دینی تعصب روز بروز بڑھتا گیا اور وہ اسلام کی توہین اور مسلمانوں کی دلآزاری کرنے کے لیے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تک کو سب و شتم کرنے سے باز نہ آتے۔

ہاشم ضراب نسلاً عیسائی اور موطناً طلیطلی تھا۔ طلیطلہ کی پچھلی تباہی کا انتقام لینے کا جذبہ اس کے دل میں موجزن تھا۔ اس نے طلیطلہ اور اس کے نواح کے عیسائیوں کے اس جذبہ عناد سے فائدہ اٹھایا اور انہیں نئے سرے سے حکومت کے خلاف علم بلند کرنے پر آمادہ کر لیا۔ چنانچہ اس نے اس زمانہ میں جب عبدالرحمٰن ماردہ کی بغاوت کے فرو کرنے میں مصروف تھا اپنے جمع کئے ہوئے لشکر کو لے کر باغیانہ سرگرمی جاری کی اور سب سے پہلے 214ھ 829ء میں بعض وفادار بربری قبائل پر حملہ کیا۔ اس کے بعد طلیطلہ کے آس پاس کے شہروں پر حملے کئے اور اس کی شہرت پھیلتی گئی اور فوج میں اضافہ ہوتا گیا۔ اس کے بعد اس نے شنت بریہ پر حملہ کیا۔ یہاں بربروں سے اس کی کئی لڑائیاں ہوئیں مگر اس کے



باوجود اس کی طاقت میں اضافہ ہوتا گیا۔

عبدالرحمٰن نے اسی سال 214ھ 829ء میں اس کی سرکوبی کے لیے فوج بھیجی دونوں میں مقابلہ ہوا مگر فتح و شکست کا فیصلہ نہ ہو سکا اور اس نے موقع پا کر کئی اور مقاموں پر قبضہ کر لیا۔ اس کے بعد 216ھ 831ء میں اس کے استیصال کے لیے ایک عظیم الشان لشکر بھیجا گیا جس نے حصن سمسطا کے مغرب میں اس کا مقابلہ کیا۔ چند دنوں خوں ریز لڑائی جاری رہی۔ بالآخر ہاشم نے شکست کھائی۔ میدان جنگ میں کام آیا اور اس کی فوج کا بڑا حصہ برباد ہو گیا۔4

اب عبدالرحمٰن کے لیے طلیطلہ کی مہم آسان ہو گئی تھی۔ چنانچہ 219ھ 834ء میں اس نے اپنے بھائی امیہ کو لشکر دے کر بھیجا۔ اس نے بڑی سختی سے شہر کا محاصرہ کر لیا۔ معمول کے مطابق باغوں کے درخت کاٹے اور زراعت برباد کی۔ مگر اہل شہر پر اس کا کوئی اثر نہیں ہوا تو امیہ بن حکم نے لشکر کو قلعہ رباح میں لے جا کر ٹھہرا دیا اور ابوایوب معروف بہ میسرہ کو جو نومسلم عیسائی تھا اس کا افسر مقرر کر دیا اور خود قرطبہ چلا گیا۔

محاصرہ کے اٹھ جانے سے اہل طلیطلہ کی ہمت بڑھی اور انہوں نے اس نواح سے شاہی لشکر کو نکال کر دینے کا فیصلہ کیا۔ چنانچہ پوری تیاریوں کے ساتھ بڑی تعداد میں قلعہ رباح پر حملہ آور ہونے کے لیے شہر سے باہر نکلے۔ میسرہ کو اس کی خبر لگ گئی۔ اس نے مختلف کمین گاہوں میں فوجیں چھپا کر ٹھہرا دیں۔ جب باغیوں کا لشکر کمین گاہوں سے پرے قلعہ رباح کی طرف آ گیا تو شاہی فوج کے دستے کمین گاہوں سے اچانک نکل کر جھپٹ پڑے۔ باغی بڑی تعداد میں تہ تیغ ہو گئے۔ جو لوگ بچ گئے وہ فرار ہو کر طلیطلہ واپس آئے اور قلعہ بند ہو گئے۔ مقتولین کے سر جمع کر کے میسرہ کے پاس قلعہ رباح میں لائے گئے' میسرہ کو یہ توقع نہ تھی کہ کمین گاہوں کی فوج اس بے دردی سے باغی لشکر کو برباد کر دے گی۔ مقتولین کے سروں کے ڈھیر کو دیکھ کر اس کا سر ندامت و حسرت سے جھک گیا۔ اس کی رگوں میں بھی طلیطلہ کے عیسائیوں کا خون موجود تھا۔ ہم وطنوں کی تباہی کا یہ دردناک منظر اس کی برداشت سے باہر ہو گیا۔ ابن اثیر لکھتا ہے کہ اس کے دل پر ایسا غم چھایا کہ چند ہی دنوں میں اس کا انتقال ہو گیا۔5

اس کے بعد عبدالرحمٰن نے ایک دوسری تازہ دم فوج بھیجی جس نے شہر کا ناکام محاصرہ کیا اور پھر قلعہ رباح میں مقیم ہوگئی اور محصورین کے سامان رسد کے روکنے کی جو ممکن صورتیں ہو سکتی تھیں وہ عمل میں لائی گئیں مگر اہل شہر کی ہمتیں استوار رہیں اور محاصرہ کی سختیوں کو برداشت کرتے رہے۔ کچھ دن گزارنے کے بعد 221ھ 836ء میں ان لوگوں نے قلعہ رباح پر حملہ کی پھر تیاری کی اور ہوشیاری کے ساتھ وہاں تک پہنچ گئی۔ شاہی لشکر سے مقابلہ ہوا اور ان لوگوں کو پھر شہر میں آ کر پناہ لینی پڑی۔

اس کے بعد 222ھ 837ء میں عبدالرحمٰن نے اپنے بھائی ولید بن حکم کی سرکردگی میں ایک اور تازہ دم لشکر بھیجا۔ ولید نے غیر معمولی اہتمام سے محاصرہ کیا۔ اہل شہر سال ہا سال کی مدافعت وخوں ریزی سے تھک چکے تھے۔ ولید کی نئی سختیاں ان کی برداشت سے باہر ہوئیں۔ چنانچہ ایک دو مقابلوں کے بعد شاہی لشکر شہر میں داخل ہونے میں کامیاب ہوگیا اور 9 رجب 222ھ 837ء سے طلیطلہ اموی حکومت کی اطاعت میں داخل ہوگیا۔

ولید شہر پر قبضہ کرنے کے بعد یہاں ٹھہر گیا اور آخر شعبان 223ھ 838 تک شہر کے اس قلعہ کی جس کو حکم نے تعمیر کرایا تھا۔ مرمت وتجدید کی اور ایک مستحکم فوج یہاں متعین کردی۔ طلیطلہ کے سر ہونے کے بعد یہ پورا صوبہ اموی حکومت کی اطاعت میں داخل ہوگیا اور حالات پورے طور سے پرسکون ہوگئے۔6

## چھوٹی چھوٹی چند بغاوتیں اور ان کا استیصال:

عبدالرحمٰن کے عہد حکومت میں مختلف مقاموں پر ایک دو اور بغاوتیں بھی ہوئیں اور وہ بہت جلد قابو میں کرلی گئیں۔ اس سلسلہ میں شہر باجہ پہلے سے علم بغاوت بلند کیے تھا۔ عبدالرحمٰن نے 214ھ 829ء میں دفعۃً اس پر قبضہ کرلیا7۔ 211ھ 828ء میں تاکرنا کے باشندوں نے سر اٹھایا۔ مگر جلد ہی زیر کرلیے گئے۔8 اس کے بعد 235ھ 849ء میں اس علاقہ کے شورش پسند بربروں نے پھر سرکشی اختیار کی تو عبدالرحمٰن نے ایک فوج بھیج کر ان کو منتشر کردیا اور تاوان کی بھاری رقم ان سے وصول کرائی۔9 اسی سال تدمیر کے نواح



میں لوگوں نے ایک قائد محمد بن عیسیٰ بن سابق کی سرکردگی میں بغاوت کی۔ عباس بن ولید معروف بہ طبلی اس نواح میں شاہی لشکر کا قائد تھا۔ اس نے فوج کشی کرکے ان لوگوں کو منتشر کیا۔10 اسی طرح 236ھ 850ء میں حبیہ بربری نے جزیرہ خضراء کے کوہستانی علاقہ میں سر اٹھایا۔ ایک فوج بھیج کر اس کی بھی سرکوبی کی گئی۔11

237ھ 851ء میں اُندلس کے سرحدی علاقہ میں نبوت کا ایک مدعی ظاہر ہوا۔ آیات قرآنی کی تاویلات کرکے اپنی نبوت کے ثبوت میں لایا۔ غوغائیوں کی ایک جماعت اس کی معتقد ہوگئی۔ اس نے اپنی شریعت میں بالوں اور ناخنوں کا ترشوانا ممنوع قرار دیا تھا۔ اس علاقہ کے حاکم کو اطلاع ملی تو فوج کا ایک دستہ بھیج کر اس کو گرفتار کرایا۔ حاکم صوبہ کے روبرو آتے ہی اس نے اس کے سامنے اپنی دعوت پیش کی۔ حاکم نے اس سے توبہ کرنے کا مطالبہ کیا۔ اس نے اس کو ماننے سے انکار کیا۔ ارتداد کی شرعی فرد جرم اس پر عائد ہو چکی تھی؛ چنانچہ اس کو سولی پر لٹکادیا گیا۔12

## نارمن قزاقوں کی یورش:

اس زمانہ میں شمالی یورپ اسکنڈی نیویا کی نارمن قوم قزاقی میں شہرۂ آفاق ہو رہی تھی۔ ان لوگوں نے ابھی تک عیسائیت قبول نہیں کی تھی۔ اپنے آبائی دین بت پرستی پر قائم تھے۔ اس لیے عرب مؤرخین نے انہیں مجوس کہا ہے۔ انہوں نے چھوٹی چھوٹی کشتیاں بنالی تھیں اور سمندری راستہ سے چھاپے مارتے پھرتے تھے۔ ان کے حملے انگلستان اور مغربی فرانس پر ہو چکے تھے 229ھ 843ء میں انہوں نے اُندلس کا رخ کیا۔ پہلے حکومت جلیقیہ کے ساحل پر لوٹ مار کی۔ پھر کشتی بڑھا کر اسلامی اُندلس کی سمت آئے اور بحر محیط (اطلانٹک) سے بماہ ذی الحجہ 229ھ 843ء اُندلس کے ساحل پر اترے اور اشبونہ (پرتگال) کا موجودہ پایہ تخت (لزبن) پر حملہ آور ہوئے اور اس نواح میں تیرہ دن مقیم رہ کر لوٹ مار اور غارت گری کرتے رہے۔ اس نواح کے مسلمانوں نے مدافعت کی۔ اس نواح کو لوٹنے کے بعد مغربی اُندلس کے جزیرہ قادس میں اترے۔ پھر شذونہ کو غارت کیا۔ ان دنوں مقاموں میں بھی مسلمانوں سے لڑائیاں ہوئیں پھر یہ لوگ کشتیوں میں بیٹھے اور

دریائے کبیر کے دہانے سے گزر کر اشبیلیہ کے نواح میں اشبیلیہ سے بارہ فرسخ پر 8 محرم 230ھ 844ء کو اترے۔ مسلمانان اشبیلیہ ایک لشکر مرتب کر کے ان کے مقابلے کے لیے نکلے۔ 12 محرم کو مقابلہ ہوا۔ مسلمانوں نے شکست کھائی اور بڑی تعداد میں شہید ہوئے۔ قزاق پیش قدمی کرتے اشبیلیہ کی طرف بڑھے۔ اس سے تین میل کے فاصلہ پر پڑاؤ ڈالا۔ 14 محرم کو مسلمانوں نے پھر ناکام مقابلہ کیا۔ اور بری طرح مقتول ہوئے۔ اب وہ اشبیلیہ کی بیرونی اور پھر اندرونی آبادی میں گھس پڑے اور بڑی بے دردی سے قتل عام مچادیا۔ جو جان دار سامنے آگیا تلوار سے اس کا کام تمام کیا۔ بے شمار آدمی مویشی اور لڑائی کے گھوڑے مارے گئے۔ یہ غارت گری ایک شب جاری رکھی۔ اسی سلسلہ میں انہوں نے اشبیلیہ کی مسجد کو بھی نقصان پہنچایا۔ وہ تیروں کو آگ میں گرم کر کے مسجد کی بلند پر پھینکتے۔ تیر جہاں پر پیوست ہوتا وہاں پر آگ لگ جاتی اور اتنا حصہ جل کر گر جاتا تھا۔ ابن القوطیہ لکھتا ہے: کہ ان تیروں کے حملوں کے نشانات اس کے زمانہ تک موجود تھے۔ جب وہ تیروں سے پوری مسجد کو جلانے اور گرانے میں کامیاب نہیں ہوئے تو انہوں نے مسجد کے دالان میں لکڑیاں اور خس و خاشاک جمع کیا کہ یہ چھت تک پہنچ کر آگ لگا سکے۔ لیکن وہ آگ لگانے میں کامیاب نہ ہو سکے تھے کہ چند پرجوش نوجوان محراب مسجد سے نکل کر آئے اور مسجد سے ان کو نکالنے میں کامیاب ہوئے۔ اور تین دن تک مسجد میں داخل ہونے سے روکے رہے۔ اس پہلی یورش کے بعد وہ اپنی کشتیوں پر سوار ہونے کے لیے لوٹ گئے۔

اتفاق سے اس ساحل کے پاس شاہی فوج کا ایک حصہ بعض قائدین کی نگرانی میں موجود تھا۔ اس دستہ نے ان قزاقوں کا راستہ روکا اور اُندلس کے مرتب لشکر کے ایک دستہ سے پہلی مرتبہ ان کا مقابلہ ہوا۔ اس حملہ میں ستر قزاق مارے گئے اور باقی ماندہ اپنی کشتیوں پر سوار ہونے میں کامیاب ہو گئے۔ 13 وہ اپنی کشتیوں کو اپنے مستقر کے طور پر استعمال کرتے۔ کشتی سے اتر کر اس نواح میں غارت گری کرتے اور لوٹا ہوا سامان لے جا کر کشتیوں میں لاد دیتے۔ اُن کی اس عام غارت گری سے مغربی و جنوبی اُندلس میں ایک



تہلکہ مچ گیا۔ اشبیلیہ والوں نے شہر کو خالی کر دیا اور ان کی بڑی تعداد قرمونہ چلی گئی اور کچھ لوگ اشبیلیہ کی پہاڑیوں میں روپوش ہو گئے۔ لوگوں میں ایک عام دہشت پھیل گئی اور کچھ لوگ قرطبہ اور اس کے نواح میں چلے گئے۔

ارباب حکومت اس ناگہانی یورش سے سخت فکر مند ہوئے۔ انہوں نے عوام کی دل دہی کی اور مقابلہ کرنے کی جرأت دلائی۔ پھر وہ قرمونہ آئے اور مہاجرین کو واپس جا کر مقابلہ کرنے اور ثابت قدم رہنے کی تلقین کی۔ پھر سرحدی صوبہ کے لوگ آئے اور انہوں نے ان کو سنبھالنا چاہا۔ اس کے بعد عبدالرحمٰن نے سرحدی صوبہ کے والی موسیٰ بن قیسی کو اس صورت حال کا مقابلہ کرنے کے لیے بلایا۔ چنانچہ وہ قرمونہ آیا اور لوگوں کی دل دہی کی۔

اس کے بعد موسیٰ بن قیسی نے ان قزاقوں کا مقابلہ کرنے کے لیے وزراء سے مشورہ کیا اور طے پایا کہ چھوٹے چھوٹے دستے قریش لقنت، قرطبہ اور مورور کی طرف بھیجے جائیں۔ چنانچہ جابجا دستے بھیج دیئے گئے۔ اسی سلسلہ میں ایک دستہ اشبیلیہ کے قریب ایک گاؤں کنتش معار میں جو اشبیلیہ کے سامنے واقع تھا، شب کے وقت کوچ کر کے یہاں پہنچ کر چھپ رہا اور ایک کلیسا کی بلندی پر کچھ لوگ چھپ کر بیٹھ رہے۔ قزاقوں کا ایک گروہ جو سولہ ہزار کی تعداد میں تھا مورور کی طرف جا رہا تھا۔ جب اس قریہ کے پاس پہنچا تو جاسوسوں نے کلیسا کے اوپر آگ روشن کی جو پہلے سے علامت ٹھہرائی گئی تھی۔ آگ روشن ہوتے ہی لوگ قریہ سے نکل کر حملہ آور ہوئے۔ اب ان قزاقوں اور اشبیلیہ کے درمیان اسلامی لشکر تھا۔ مسلمان ان پر ٹوٹ پڑے اور کہا جاتا ہے کہ سب تہ تیغ کر دیئے گئے۔

اس کے بعد وزراء اشبیلیہ آئے۔ حاکم اشبیلیہ شہر میں محصور ہو کر جان بچائے بیٹھا تھا۔ اس کو باہر نکالا اور اشبیلیہ والوں کو اطمینان نصیب ہوا۔

قزاق اس گروہ کے علاوہ وہ جو مورور جا رہا تھا دو اور گروہوں میں ہو گئے تھے ایک لقنت کی سمت تھا اور دوسرے نے قرطبہ کی راہ لی تھی۔ مورور جانے والے گروہ کا حشر دیکھ کر وہ دونوں سمٹ کر یک جا ہو گئے اور اشبیلیہ سے بالا بالا قلعہ زعواق کی طرف چلے آئے۔

وادی کبیر میں ان کی کشتیاں کھڑی تھیں۔ ان پر اس حال میں سوار ہوئے کہ لوگ پتھر پھینک پھینک کر مار رہے تھے جب اشبیلیہ سے اتر کر ایک میل بڑھ آئے تو چلا کر کہا کہ اگر تم لوگ فدیہ دے کر قیدیوں کو چھڑانا چاہتے ہو تو ہم فدیہ لیں گے۔ ان کی اس آواز پر لوگوں نے دریا میں پتھروں کی بارش روک لی اور فدیہ پر گفتگو شروع کی۔ چنانچہ ان لوگوں نے فدیہ میں سونا چاندی لینے کے بجائے کپڑے اور کھانے کی چیزیں طلب کیں اور فدیہ لے کر قیدیوں کو چھوڑ دیا۔

اس کے بعد یہ لوگ ناکور کی سمت بڑھے اور یہاں بھی کچھ لوگوں کو گرفتار کیا جن میں بنو صالح کے اجداد بھی تھے جو یہاں کے ممتاز رؤسا میں تھے۔ امیر عبدالرحمٰن نے ان کو بھی فدیہ دے کر چھڑا لیا۔

اس کے بعد ان لوگوں نے اشبیلیہ و ناکور کے نواح کو چھوڑ دیا اور مختلف ساحلی مقامات پر چھاپے مارتے اور غارت گری کرتے پھرے 14۔ عبدالرحمٰن نے بھی ان کی نقل و حرکت پر توجہ رکھی۔ ان کے استیصال کے لیے فوجیں بھیجے اور مقامی باشندوں کو ان سے مقابلہ کرنے پر آمادہ کیا۔ چنانچہ ماہ ربیع الاول میں اس نے ان قزاقوں کو اندلس سے نکالنے کے لیے ایک عظیم الشان فوج بھیجی جس نے ان سے سخت مقابلہ کیا۔ قزاق شکست کھا کر میدان سے بھاگے۔ شاہی لشکر نے دو ربیع الاول کو ان کا تعاقب کیا۔ اب ان کی شکستوں اور فراریوں کو دیکھ کر اس نواح کے باشندوں کی ہمتیں بھی بلند ہو گئی تھیں۔ چنانچہ ہر سمت سے مسلمان فوجیں مرتب کر کے ان کے مقابلہ کے لیے نکلے۔ ابتداء اس غیر سرکاری لشکر کو شکست ہوئی۔ مگر ان لوگوں نے ان کا پیچھا نہ چھوڑا۔ پھر شاہی لشکر نے بھی ان پر سخت حملہ کیا۔ جس میں پانچ سو قزاق مارے گئے۔ ان لوگوں نے مقابلہ کی تاب نہ لا کر اپنی کشتیوں کا رخ کیا۔ مسلمان ساحل کی چار کشتیوں کو بھی پکڑنے میں کامیاب ہوئے۔ کشتیوں کے سامان پر قبضہ کر کے ان کو جلا دیا۔ باقی ماندہ کشتیاں اپنے سواروں کو لے کر ساحل سے دور نکل گئیں اور بحر محیط میں سامنے کھڑی دکھائی دیتی رہیں' لیکن مسلمانوں کی دسترس سے باہر تھیں۔ کیونکہ اندلس کا سمندری بیڑا یہاں موجود نہیں تھا۔ اس کے بعد یہ لوگ مغربی اندلس



کے شہر لبلہ میں اترے اور چند مسلمانوں کو قید کر لیا۔ اس کے بعد مال غنیمت تقسیم کرنے کے لیے اندلس کے قریب کے ایک جزیرہ قوریس میں اترے۔ مال غنیمت تقسیم ہو رہا تھا کہ سمندر کی راہ سے مسلمانوں کا ایک دستہ ان کے سر پر آ پہنچا۔ کچھ مال غنیمت واپس لیا اور دو ڈاکو مارے گئے۔ پھر یہاں سے لوٹ کر یہ لوگ شندونہ پہنچے۔ یہاں دو دن ٹھہر کر لوٹ مار کرتے رہے۔

اس اثناء میں عبدالرحمٰن نے بحری مدد اشبیلیہ کے ساحل پر بھیجی' بحری کمک کی آمد کی خبر سن کر یہ لوگ لبلہ کی طرف مڑ گئے اور یہاں غارت گری کی' کچھ لوگوں کو قید کر لیا پھر اکشونیہ میں جو پرتگال کے سب سے جنوبی علاقہ میں ایک شہر تھا دیکھے گئے۔ اس کے بعد باجہ میں وارد ہوئے پھر اشبونہ (لزبن) پہنچے اور اس کے بعد اندلس کی سرزمین کو انہوں نے چھوڑ دیا اور اپنی کشتیوں پر سوار ہو کر بحر محیط میں کسی اور طرف نکل گئے اور مسلمانان اندلس کو اس فتنہ سے نجات حاصل ہوئی۔ 15

ان قزاقوں کے جانے کے بعد ان شہروں کی فصیلوں کی اصلاح و مرمت شروع ہوئی جن کو ان کی یورش سے نقصانات پہنچے تھے اور اس کے ساتھ عبدالرحمٰن نے لوگوں کے نقصانات کی تلافی بھی کی۔ ان میں سے اشبیلیہ کی فصیل کو سب سے زیادہ نقصان پہنچا تھا۔ چنانچہ وزراء کے مشورہ سے عبداللہ بن سنان جو عبدالرحمٰن کے مقربین خاص میں تھا' اس خدمت کے لیے مامور کیا گیا۔ وہ اشبیلیہ آیا اور اپنی نگرانی میں فصیل تعمیر کرائی۔ فصیل کے دروازہ پر اس کا نام بھی کندہ کیا گیا۔ 16

### دارالصناعہ کا قیام:

نارمنوں کے اچانک حملہ اور اس سے ابتری کے پھیل جانے کی بڑی وجہ اندلس میں بحری بیڑے کی کمی تھی۔ اس حادثہ سے عبدالرحمٰن کو اس کا خاص طور پر خیال پیدا ہوا۔ چنانچہ اشبیلیہ میں ایک دارالصناعہ (جہاز سازی کا کارخانہ) قائم کیا گیا اور اسی وقت سے بحری طاقت بڑھائی جانے لگی۔ یہاں تک کہ رفتہ رفتہ اندلس کی بحری طاقت دنیا کی عظیم بحری طاقتوں میں شمار کی جانے لگی۔ ابن القوطیہ لکھتا ہے:-

’’(اس واقعہ کے بعد) امیر عبدالرحمٰن بن حکم مستعد ہو گیا۔ اور اشبیلیہ میں ایک دارالصناعہ قائم کرنے کا حکم دیا۔ چنانچہ کشتیاں تیار کرائیں اور سواحل اُندلس کے رہنے والے بحری ماہروں کو یہاں جمع کیا اور ان کے معاوضہ میں توسیع کی اور آلات واقفیت مہیا کیے‘‘۔

چند ہی سالوں کے بعد اس بحری تیاری سے خاطر خواہ فائدہ پہنچا۔ چنانچہ امیر محمد کے عہد حکومت میں جب 244ھ 858ء میں نارمنوں نے اُندلس پر دوسری مرتبہ یورش کی تو وادی کبیر کے دہانے پر ان کو سمندر میں روکا گیا۔ انہیں شکست ہوئی۔ ان کی کشتیاں جلا دی گئیں اور وہ فوراً لوٹ جانے پر مجبور ہو گئے۔ 17

## سلطنت اسپنش مارچ کی طاقت کا خاتمہ:

عبدالرحمٰن کی تخت نشینی کے بعد ہی اس کی ہمسایہ عیسوی حکومت نے اس کے خلاف جارحانہ قدم اٹھایا۔ چنانچہ برشلونہ کی نئی عیسوی حکومت کے حکمران برن ہارٹ نے اسلامی حدود میں فوج کشی کی اور غارت گری کرتا ہوا وادی ثغر کے کنارے شہر لاردہ تک چلا آیا، کسی ضابطہ کی فوج سے مقابلہ نہیں ہوا۔ چنانچہ عیسائی اسلامی آبادیوں کو تباہ و برباد کر کے لوٹ کا مال لے کر واپس چلے گئے۔ 18

اس حملہ کے جواب میں عبدالرحمٰن نے اس لشکر کو جو عبداللہ اموی کے استیصال کے لیے بلنسیہ گیا تھا، عبدالکریم بن عبدالواحد کی سرکردگی میں برشلونہ بھیجا۔ عیسائیوں نے مقابلہ کیا، مگر بری طرح پسپا ہو کر شہر میں داخل ہو گئے۔ مسلمانوں نے شہر کا محاصرہ کیا مگر فتح نہ کر سکے۔ اس کے بعد وہ گاتھک مارچ یا اسپنس مارچ کی نوزائیدہ سلطنت کے پورے علاقہ میں گھس گئے۔ بہت سے شہروں کو تباہ و برباد کیا۔ بہت سے قلعے فتح کیے اور بہت سی عیسوی آبادیوں کے باشندوں نے جزیہ ادا کرنے کی شرط پر اطاعت قبول کی۔ بہت سے مسلمان قیدی، جو عیسائیوں کے ہاتھوں میں گرفتار تھے آزاد کرائے گئے۔ بعض قلعے آتش زدگی کے ذریعہ مسمار بھی کر دیئے گئے اور وافر مال غنیمت بھی ہاتھ آیا۔ یہ مہم ماہ جمادی الآخر



208ھ 823ء میں بخیر و خوبی واپس آئی۔ 19 اس کے بعد 210ھ 825ء میں عبداللہ بن عبدالرحمٰن الداخل کے لڑکے عبیداللہ معروف با بن لبلنسی کی سرکردگی میں ایک دوسری بڑی فوج بھیجی گئی جس نے قتل، غارت گری اور قیدیوں کی گرفتاری کی۔ ماہ ربیع الاول میں ایک جگہ عیسائی لشکر سے مقابلہ ہوا مسلمانوں کو کامیابی ہوئی۔ بہت سے عیسائی مارے گئے اور کئی ایک قلعے قبضے میں آئے۔ اسی طرح اسی سال ایک دوسرا لشکر بھیجا گیا جس نے ماہ رمضان میں ایک عیسوی لشکر کا مقابلہ کیا اور بعض قلعوں پر قبضہ کیا۔ 20 اس کے بعد 212ھ 837ء میں نوزائیدہ عیسائی حکومت کے پایہ تخت برشلونہ پر فوج کشی کی گئی۔ اس کے بعد جرندہ پر حملہ ہوا۔ عیسائی شہر میں محصور ہو گئے اور اسلامی لشکر نے دو مہینوں تک قتل و خون اور غارت گری کا طوفان برپا رکھا 21۔

ان حملوں سے اُندلس کی سرحد پر جوئی فرانسیسی حکومت اسپنش مارچ یا گاتھک مارچ کے نام سے قائم کی گئی تھی وہ اپنے دارالحکومت میں محصور ہو کر رہ گئی اور شارلیمین نے جن ارادوں سے یہ نوزائیدہ سلطنت قائم کی تھی وہ سب خاک میں مل گئے۔

## حکومت بیزنطی کی سفارت:

اب اُندلس کی اسلامی حکومت دنیا کی عظیم سلطنتوں میں شمار کی جانے لگی تھی۔ چنانچہ عبدالرحمٰن کی تخت نشینی کے دوسرے سال بیزنطی شہنشاہ میکائل دوم (820ء تا 829ء) نے سلطنت امویہ اُندلس کی طرف دوستی کا ہاتھ بڑھایا۔ بیزنطی حکومت اور خلافت عباسیہ کے تعلقات خوشگوار نہ تھے۔ بیزنطی شہنشاہ کے اُندلس کی طرف رخ کرنے کا بڑا سبب یہی تھا۔ چنانچہ میکائل نے 222ھ 807ء میں دوستی کا پیام دینے کے لیے سفارت بھیجی۔ عبدالرحمٰن نے اس کا پرتپاک خیر مقدم کیا۔ بیزنطی سفراء کے ساتھ قیمتی تحائف اور زرین ساز و سامان کے ساتھ بہترین نسل کے گھوڑے بھی تھے۔ عبدالرحمٰن نے ان تحفوں کو قبول کیا۔ کہا جاتا ہے کہ اس سفارت کا مقصد امویوں کو ان کے کھوئے ہوئے وطن کو واپس لینے کی ترغیب دیتا تھا کہ اگر عباسی سلطنت پر حملہ کیا جائے تو بیزنطی حکومت اپنے تمام ذرائع سے مدد کرے

گی۔لیکن اموی سلطنت ان دنوں اپنے داخلی معاملات میں الجھی ہوئی تھی۔اس لیے اس کو قبول کرنا ممکن نہ تھا۔لہٰذا اس مسئلہ کو آئندہ حالات پر اٹھا رکھا گیا اور وفد رسمی تکلفات و پیام وسلام کے بعد رخصت ہو گیا۔

### جوابی سفارت:

عباسیوں نے بیرنطی سلطنت کو اس کے زرخیز صوبہ ایشیائے کوچک سے محروم کر دیا تھا۔اور ان سے خود قسطنطنیہ کو خطرہ درپیش تھا۔اس لیے میکائل کی وفات کے بعد جب شہنشاہ تھیوفلس (829ءتا843ء) تخت نشین ہوا تو اس نے بھی سلطنت امویہ اُندلس پر امید کی نگاہ ڈالی اور عرب مؤرخین کی تصریح کے مطابق 225ھ 840ء میں حکومت بیرنطی کی سفارت قرطبہ آئی۔اس نے بھی حکومت عباسیہ پر حملہ آور ہونے کی دعوت دی اور بیرنطی حکومت کے اس حملہ میں شریک ہونے کا یقین دلایا اور اس وفد نے بھی قیمتی تحائف پیش کیے۔عبدالرحمٰن نے اس کے جواب میں ایک وفد یحییٰ غزال کی سرکردگی میں بھیجا۔یحییٰ عباسیوں کے دامن دولت سے وابستہ تھے۔شعر وحکمت میں شہرہ آفاق تھے۔کسی سبب سے بنوعباس سے آزردہ ہوئے اور اس کی اطلاع عبدالرحمٰن کو ملی تو اس نے اس کو اُندلس بلا لیا اور مقربین خاص میں ان کو جگہ دی۔اسی سبب سے اس سفارت کے لیے ان کا انتخاب عمل میں آیا۔یحییٰ نے قسطنطنیہ کے شہنشاہ کی خدمت میں ہدیے پیش کیے اور دولت امویہ وحکومت بیرنطی کے دوستانہ مراسم کی بنیاد مستحکم کی۔22

### دولت عباسیہ پر حملہ آوری سے اجتناب:

ان سفارتوں کا جو اصل مقصد تھا اس میں بیرنطی سلطنت کو کامیابی نہیں ہوئی۔اگر چہ عبدالرحمٰن دولت عباسیہ کے وجود سے بیزار تھا۔چنانچہ بنواغلبہ (افریقہ۔جو بنوعباس کے زیر حکومت تھے) نے شہر تاہرت (افریقہ) کے قریب ایک نئے شہر کی پناہ وتعمیر عباسیہ کے نام سے کی تھی۔جب 229ھ 843ء میں اس شہر کو ایک خارجی افلح بن عبدالوہاب اباضی نے حملہ کر کے جلا ڈالا اور اس نے اس کارگزاری کی اطلاع عبدالرحمٰن کے پاس بھیجی تو



اس نے اس حسن خدمت کے صلہ میں اس کو ایک لاکھ درہم عطا کیے۔23 بایں ہمہ اُندلس کے داخلی حالات اور سرحد کی عیسائی حکومتوں کی مخالفانہ شورشوں اور ہنگامہ آرائیوں کی فضا ایسی نہ تھی کہ عبدالرحمٰن اُندلس چھوڑ کر اس دور دراز کی مہم پر جانا گوارا کرتا۔اس لیے اس نے دولت عباسیہ کے خلاف حملہ آوری کے مسئلہ پر سرے سے کوئی غور ہی نہیں کیا۔

### حکومت نبرہ کی سفارت اور باہمی معاہدہ:

نبرہ (نوار) شمالی اُندلس کا ایک صوبہ ہے۔اسلامی فتوحات کے سیلاب میں مجاہدین اس سرزمین سے بھی گزرے مگر یہاں اسلامی حکومت قائم نہ ہو سکی۔اور ابتداء حکومت ایسٹریاس کی طرح بشکنش کے علاقہ میں یہ شامل رہا۔کوہ پائیرینس کا سلسلہ اس صوبہ میں شرقاً غرباً پھیلا ہوا ہے۔اور وسقطہ وسرقسطہ کے اسلامی صوبوں سے اس کی سرحد ملتی ہے۔ساتویں صدی عیسوی سے اس کی مستقل تاریخ شروع ہوئی۔یہاں کے خودسر نواب شاہ فرانس کے باج گزار تھے۔عبدالرحمٰن کے زمانہ میں یہاں کے آزاد حکمران نے فرانس سے سرکشی کی اور اپنی آزادانہ ریاست کی داغ بیل ڈالی۔ایک ہم مذہب عظیم سلطنت سے جدا ہونے کے بعد اس کو ایسے حلیف کی ضرورت ہوئی جو اس کو فرانس کے حملوں کے وقت بچا سکے۔اسی غرض سے یہاں کے حکمران نے بھی ایک سفارت اُندلس بھیجی۔عبدالرحمٰن نے اس کے رتبہ کے مطابق اس کا استقبال کیا اور اس نوزائیدہ حکومت سے اس نے تعلقات استوار کرنے کے لیے ایک معاہدہ کرنا منظور کر لیا۔چنانچہ ان دونوں حکومتوں میں طے پایا کہ اگر حکومت نواز پر کوئی حکومت حملہ آور ہوگی تو اسلامی اُندلس کی حکومت اس کی مدافعت کرے گی اور حکومت نواز نے یقین دلایا کہ جب کوہ پائیرینس کے اس پار اور کوئی اسلامی مہم جائے گی تو وہ اس کے گزرنے کی آسانیاں بہم پہنچائے گی۔

### عیسائیوں سے معرکہ آرائیاں:

اس معاہدہ سے طرفین نے فائدہ اٹھایا۔چنانچہ جب کاؤنٹ ابلس Eblus اور کاؤنٹ اسینیریس Asenarius کی سرکردگی میں سلطنت نوار پر حملہ ہوا تو مسلمانوں

